# انتساب

اُردو بولنے والوں

اور

اُردو سے محبت کرنے والوں

کے نام

''ایسا نہیں کہ ۲۰۰۶ء اُردو ادب کے حق میں 'سب خیریت' والا سال رہا۔ 'ایک بھاشا، دولکھاوٹ' بھی اسی سال کے کسی حادثے یا اتفاق کی دین ہے۔ گیان چند جین کی اس سعیِ رایگاں کو کچھ لوگوں نے پڑھ کر، کچھ لوگوں نے سن کر اور کچھ لوگوں نے قلم کے ذریعے مسترد کر دیا۔''

(مقتبس از ''سال ۲۰۰۶ء میں اُردو زبان وادب: ٹی وی چینل، اُردو کتابوں اور اخبارات و رسائل کے حوالے سے''، مطبوعہ روز نامہ 'ہمارا مقصد' ،نئی دہلی، بحوالہ ہفت روزہ 'ہماری زبان' (نئی دہلی)، جلد ۲۶، شمارہ ۶/ ۸ تا ۱۴ فروری ۲۰۰۷ء)

# فہرست

# دیباچہ

میرے بزرگ دوست اور کرم فرما پروفیسر گیان چند جین کی متنازع فیہ تصنیف 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' (دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، ۲۰۰۵ء) پر گذشتہ سال نہایت شد و مد کے ساتھ بحث وتنقید کا سلسلہ جاری رہا۔ اُردو کے بیشتر اخبارات و رسائل میں متذکرہ کتاب سے متعلق مضامین، تبصرے، اداریے اور خطوط شائع ہوئے جن میں اس کتاب کی کھل کر مذمت کی گئی۔ اُن دنوں مجھے 'اخبارِ اُردو' (اسلام آباد)، 'اُردو ادب' (نئی دہلی)، 'ذہن جدید' (نئی دہلی)، 'سرسبز' (دھرم شالہ)، 'شاعر' (ممبئی)، 'صدائے اُردو' (بھوپال)، 'کتاب نما' (نئی دہلی)، 'نیا ورق' (ممبئی) اور 'ہماری زبان' (نئی دہلی) میں ایسی تحریریں دیکھنے کو ملیں جن میں اہلِ اُردو نے اس کتاب کی اشاعت پر انتہائی رنج و افسوس اور غم و غصے کا اظہار کیا تھا۔ ان کا یہ ردِّ عمل اور احتجاج بالکل فطری تھا۔ البتہ 'نیا ورق' اور 'سرسبز' کے اداریوں کا انداز ذرا مختلف تھا۔

انھیں دنوں مَیں نے بھی اس کتاب کا بالاستیعاب مطالعہ کیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ یہ کتاب واقعی قابلِ مذمت ہے۔ اس کتاب سے متعلق میرا مفصل مضمون معاصر 'قومی آواز' (نئی دہلی) میں بعنوان ''اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں۔ 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' پر ایک نظر'' سلسلہ وار آٹھ قسطوں میں، ۲۶ر ستمبر تا ۵ر اکتوبر ۲۰۰۶ء، شائع ہوا۔ یہی مضمون ماہنامہ 'اخبارِ اُردو' (اسلام آباد) کے دسمبر ۲۰۰۶ء کے شمارے میں 'قومی آواز' کے شکریے کے ساتھ نقل ہوا۔ یہ مضمون اُردو کے بعض دوسرے اخبارات و رسائل میں بھی نقل ہوا، مثلاً 'الانصار' (حیدرآباد)، 'پندار' (پٹنہ) وغیرہ۔ گیان چند جین کی اس کتاب پر اب تک شائع شدہ تمام مضامین میں یہ سب سے مفصل، مدلل اور جامع مضمون ہے جس کی اہلِ علم و نظر نے مجھے بھرپور داد دی ہے۔ میرے بعض احباب نے مجھے یہ مشورہ دیا کہ اسے کتابی شکل میں بھی چھپوا دیا جائے۔ چنانچہ اس طویل مضمون کو نئے عنوانات کے ساتھ زیرِ نظر کتاب کے ابتدائی پانچ ابواب میں تبدیل کر کے اور اسی سلسلے کے چار دیگر مضامین یعنی، (۱) ''ہندی امپیریلزم اور اُردو''، (۲) '''پریم ساگر' کی تخلیق کے دور رس نتائج''، (۳) ''فورٹ ولیم کالج اور اُردو، ہندی، ہندستانی''، اور (۴) ''اُردو مخالف رجحانات و تحریکات'' کو بھی اسی کے ساتھ یکجا کر کے کتابی شکل میں پیش کیا جا رہا ہے۔ ان میں سے اول الذکر دو مضامین علی الترتیب 'ہماری زبان' اور 'قومی آواز' میں شائع ہو چکے ہیں۔

---

ان مضامین سے متعلق میرے بعض دوستوں، بزرگوں اور کرم فرماؤں نے مجھے خطوط لکھے جن میں اپنی گراں قدر آراء کا کھل کر اظہار کیا۔ ان خطوط کے بعض اقتباسات یہاں نقل کرنا بیجا نہ ہوگا:

**گیان چند جین** (پورٹر وِل، کیلی فورنیا، USA):

''اُردو ہندی وغیرہ سب کو بھول گیا ہوں''۔ (۳۱ر جنوری ۲۰۰۷ء)

**محمد حسن** (دہلی):

''آپ کے مضمون 'اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں' کا عکس ملا۔ میں اس سے قبل اس مضمون کا بیشتر

حصہ 'قومی آواز'، دہلی میں پڑھ چکا تھا اور آپ کی دقتِ نظر اور متحملانہ مزاج کا قائل ہو چکا تھا۔ اب اس مضمون کو شروع سے آخیر تک پڑھا تو اس کی سنجیدہ تحریر کے استدلال سے اور زیادہ متاثر ہوا...... آپ کا طرزِ استدلال اور متین لہجہ متاثر کر گیا گو میرا اب بھی یہ خیال ہے کہ جین صاحب کی غلط فہمیوں بلکہ غلطیوں کا ازالہ جدید دور میں جدید استدلال کا ہنوز منتظر ہے۔ آپ کو اس مضمون پر دلی مبارک باد۔

''مزید آنکہ جین صاحب کی نظر ایک مسلمان کی تصنیف 'پدماوت' پر نہیں گئی جس میں ایک مسلمان بادشاہ کا رومان پدماوتی سے دکھایا گیا ہے اور مسلمان مصنف نے مسلمان بادشاہ ہی کو موردِ الزام ٹھہرایا ہے۔ دوسرے میر تقی میر کی کئی مثنویوں میں ہندو عاشق اور ہندو معشوقہ کا قصہ نظم ہوا ہے اور بڑے احتیاط سے کردار نگاری ہوئی ہے۔ یہی حال قائم کا ہے۔'' (۲/نومبر ۲۰۰۶ء)

**شمس الرحمٰن فاروقی** (الہٰ آباد):

''گیان چند کے بارے میں تمھارے مفصل مضمون کی نقل ملی۔ بہت خوشی ہوئی اور میں تمھارا شکر گذار ہوں کہ تم نے نہایت پرزور، متین اور مفصل مضمون لکھا۔ شاید تمھیں یاد ہو ایک بار میں نے تم سے کہا تھا کہ اُردو کے ماہرینِ لسانیات نے کبھی یہ بات کھل کر نہیں [کہی] کہ اُردو کو ہندی پر تقدمِ زمانی ہے اور ہندی کی ''شیلی'' اُردو نہیں بلکہ اُردو کی ''شیلی'' ہندی ہے اور کھڑی بولی اور اُردو ایک ہی ہیں۔ مجھے خوشی ہے کہ تم وہ پہلے ماہر ہو جس نے یہ باتیں اُردو میں کہیں۔ (کہی تو میں نے بھی تھیں لیکن میں ماہرِ لسانیات نہیں اور میرا کوئی شاگرد نہیں جو میری باتوں کو دھیان سے سنے اور دور تک پھیلائے)۔ تمھیں چاہیے کہ اپنا مضمون کسی علمی جریدے میں بھی چھپواؤ تاکہ زیادہ سے زیادہ اہلِ علم اس سے استفادہ کر سکیں۔

''ایک آدھ باتیں تمھارے غور کرنے کے لیے لکھتا ہوں:.... تم نے لکھا ہے (اور یہی رائے عموماً مقبول بھی ہے، اگرچہ اُردو والے اسے ظاہر کرنے سے کتراتے رہے ہیں) کہ جدید ہندی کی باقاعدہ تاریخ فورٹ ولیم کالج سے شروع ہوتی ہے۔ امرت رائے نے، اور اب امرے بانگا نے کئی ایسی تحریروں کی نشان دہی کی ہے جو سولھویں سترہویں صدی کی ہیں اور جن کی زبان ان کے بقول کھڑی بولی ہے اور جن کا رسم الخط ناگری ہے۔ امرے بانگا نے تو انھیں ''ناگری ریختہ'' تحریروں کا نام دیا ہے۔ میں نے امرے بانگا کے اس خیال کی سخت مخالفت کی ہے لیکن کھڑی بولی/ اودھی/ برج وغیرہ کا تقابل میری استعداد سے باہر ہے۔ چونکہ تم نے اس معاملے کا ذکر اپنے مضمون میں کیا ہے لہٰذا امرے بانگا اور امرت رائے کے ذکر کردہ مخطوطات پر بھی گفتگو کرنی تھی تاکہ تمھارا استدلال اور بھی پختہ ہو جاتا۔ ویسے، اس باب میں گیان چند کے تضادات کی تم نے اچھی خبر لی ہے۔'' (۲۲/اکتوبر ۲۰۰۶ء)

**مظہر امام** (دہلی):

''آپ نے واقعی ایک بڑے تحفے سے سرفراز کیا۔ آپ کا مضمون 'اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں' میری نظر سے نہ گذرا تھا۔ میں اسے ایک ہی نشست میں پڑھ گیا۔ ڈاکٹر جین کی کتاب پر بہت کچھ لکھا جا رہا ہے، لیکن شمس الرحمٰن فاروقی کے مضمون کے علاوہ اور کچھ قابلِ اعتنا نہیں۔ اب آپ کا مضمون آیا ہے تو یہ کہنے میں مجھے کوئی باک نہیں کہ یہ سب سے dispassionate اور غیر جذباتی مطالعہ ہے.... واقعی یہ نہایت وقیع تحریر ہے۔

''آپ ہمارے دور کے ایک بے حد اہم اور معتبر ماہرِ لسانیات ہیں، بلکہ ایک دو ہی ایسے ہوں گے جنھیں آپ کا حریف کہا جا سکے، لیکن وہ اپنا کام پورا کر چکے۔ آپ ابھی اس میدان میں سرگرم ہیں اور آپ کے مطالعات کے

نتائج برابر منظرِ عام پر آ رہے ہیں۔'' (یکم نومبر ۲۰۰۶ء)

**عبدالقوی دسنوی** (بھوپال):

''ڈاکٹر گیان چند کی تصنیف 'ایک بھاشا: دولکھاوٹ، دوادب' سے متعلق آپ کی تحریر 'اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں'..... پڑھنے کے بعد بے حد مسرت ہوئی کہ آپ نے تنگ نظری کا جواب نہایت سنجیدگی اور صبر و ضبط کے ساتھ دلائل کی روشنی میں دیا ہے۔ ہمیں ایسی تحریریں پڑھنے کے بعد جوش میں نہیں آنا چاہیے، ہوش میں ہی رہنا چاہیے۔ میں نے تو اس کتاب سے متعلق بعض تحریریں پڑھنے کے بعد یہی نتیجہ نکالا: فکرِ ہر کس بقدرِ ہمتِ اوست ''۔ (۳۰/اکتوبر ۲۰۰۶ء)

**حنیف نقوی** (وارانسی):

''عزیزِ گرامی ڈاکٹر ظفر احمد صدیقی کے طفیل آپ کے دو مضامین سے استفادے کا موقع ملا۔ ایک وہ مضمون جو 'اُردو زبان کا [تاریخی] تناظر' کے عنوان سے 'اطلاقی لسانیات' کے تازہ شمارے میں شامل ہے، دوسرا وہ جو استادِ محترم پروفیسر گیان چند جین کی متنازعہ (فیہ؟) کتاب سے متعلق ہے اور 'قومی آواز' میں بالاقساط شائع ہوا ہے ....

''دوسرے مضمون کی دوسری قسط میں آپ نے جین صاحب کی کتاب کے نام کو موضوعِ گفتگو بنایا ہے۔ اصولاً یہ بحث بالکل مناسب ہے۔ ضروری محسوس ہوا کہ اس سلسلے میں اپنی معلومات میں آپ کو بھی شریک کروں۔ استادِ محترم نے ۲۳/ستمبر ۲۰۰۴ء کو مجھے ایک خط تحریر فرمایا تھا جس میں یہ اطلاع دی تھی کہ میری کتاب 'ایک بھاشا، دولکھاوٹ، دو ادب' کی اشاعت اکتوبر تک..... متوقع ہے۔ میں جین صاحب کے مزاج اور فکر سے بہ خوبی واقف ہوں، اس لیے میں نے ان کے اس خط کا جواب کافی تفصیل سے لکھا۔ اس جواب کی نوعیت کا اندازہ آپ اس ایک جملے سے لگا سکتے ہیں کہ ''اُردو کے بارے میں آپ کا جو نقطۂ نظر اور اندازِ فکر ہے، اس سے ہر اُردو دوست کو عصبیت کی بو آتی ہے۔'' کتاب کے ''حرفِ اول'' کے دوسرے پیراگراف میں استادِ محترم نے جن خیالات کا اظہار فرمایا ہے، وہ دراصل اسی پیشگی تبصرے کا ردِ عمل ہیں۔

''میں نے اپنے اس خط میں کتاب کے نام کا مسئلہ بھی اٹھایا تھا۔ اس سلسلے میں عرض کیا گیا تھا کہ ''آپ کی کتاب 'ایک بھاشا، دولکھاوٹ، دوادب' کا نام اُردو کے مزاج سے بالکل میل نہیں کھاتا۔ اس میں لفظ ''ادب'' دخیل ہے، اس لیے ہندی سے کبھی اس کا تال میل نہیں بیٹھتا۔ علاوہ بریں ''دولکھاوٹ'' قواعد اور روزمرہ دونوں کے اعتبار سے ناموزوں ہے۔ کتاب اُردو میں ہے تو اس کا نام ''ایک زبان، دو رسم الخط، دو ادب'' ہونا چاہیے تھا۔ ہندی میں ہوتی تو ''ایک بھاشا، دولکھاوٹیں، دوساہتیہ'' زیادہ مناسب اور موزوں نام ہوتا۔''

''یہ خط ۱۰/نومبر ۲۰۰۴ء کو لکھا گیا تھا۔ اس کے جواب میں استادِ محترم نے ۲/جولائی ۲۰۰۵ء کے خط میں جو کچھ تحریر فرمایا وہ دلچسپ بھی ہے اور عبرت خیز بھی۔ فرماتے ہیں: ''میں نے ....موزوں مصرع بنانے کے لیے یہ نام رکھا۔ مجھے اس کی کمزوری کا احساس ہے۔ لکھاوٹ چوں کہ مونث ہے، اس لیے جمع کا صیغہ ''لکھاوٹیں'' چاہیے۔ ادب کا ترجمہ نہیں کیا جائے گا۔ میں نے یہ کام ہندی پرستی کی وجہ سے نہیں کیا۔''

جس کتاب کے لیے نام کے انتخاب میں زبان اور قواعد کے تمام تقاضوں کو نظر انداز کر کے شاعری سے کام لیا گیا ہو، اس کی علمی حیثیت معلوم۔'' (۲۳/اکتوبر ۲۰۰۶ء)

**عابد سہیل** (لکھنؤ):

''میں نے اسی وقت 'قومی آواز' والا مضمون، اور وہ مضمون جو 'کتاب نما' میں شائع ہوا تھا، پڑھ ڈالے۔ یہ دونوں مضامین واضح اظہار کی بہت عمدہ مثالیں ہیں۔ان میں نہ ایک لفظ بڑھایا جاسکتا ہے، نہ کم کیا جاسکتا ہے۔معنی کو مجروح کیے بغیر خیالات میں قطعیت ہے اور شفاف نثر۔ایک اور بڑی خوبی یہ ہے کہ ایسے موضوع (بلکہ موضوعات) پر لکھتے ہوئے جس میں جذباتی ہو جانا تقریباً فطری تھا، آپ نے جذبات کو داخل نہیں ہونے دیا۔

''جین صاحب کا مَیں بیحد احترام کرتا تھا، اب بھی کرتا ہوں۔خطوط کے ذریعے ان سے رابطہ ان دنوں قائم ہوا تھا جب 'کتاب' کی اشاعت ہوتی تھی، لیکن ملاقات کی نوبت برسوں بعد غالباً ۱۹۷۹ء میں آئی.....جب سے ان کی نئی کتاب کا چرچا شروع ہوا ہے، میرے دماغ کی وہ تصویر ٹوٹ گئی ہے جو میں نے جین صاحب کی بنا رکھی تھی.....اس سلسلے کا جو بھی مضمون پڑھتا ہوں، اُداس ہو جاتا ہوں۔'' (۲۰رنومبر ۲۰۰۶ء)

**عتیق اللہ** (نئی دہلی):

''میں آپ کا تہ دل سے ممنون ہوں کہ جوابِ آں غزل کے طور پر 'اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں' جیسا مقالہ مجھے بھیجنے کی زحمت کی۔اس سے قبل فاروقی صاحب اور دیگر حضرات کے ردّہائے عمل تو نظر سے گذرے تھے، لیکن شومیِ قسمت کہ آپ کی تحریر سے محروم رہا تھا۔

''واقعہ یہ ہے کہ گیان چند جین نے جس ذہنیت کا مظاہرہ کیا ہے، اس کی جس قدر مذمت کی جائے کم ہے۔ شاید گذشتہ پچاس ساٹھ برسوں سے وہ انھیں lines پر سوچتے رہے ہوں گے۔'ہندتو' کے عروج کے ساتھ ہی ان کی جرأتوں میں بھی تازہ دمی آ گئی اور ایک ساتھ جس قدر زہر اُگلا جاسکتا تھا، دیارِ غیر میں جا کر اُگل دیا۔آپ نے بڑے صبر و ضبط کے ساتھ تحقیق کا حق ادا کیا ہے۔ایک ماہرِ لسانیات ہی یہ حق بھی ادا کر سکتا تھا۔میں نے بڑے غور اور توجہ سے ایک ہی نشست میں یہ تمام قسطیں پڑھ ڈالیں.....میں نہیں سمجھتا کہ اس مضمون کے بعد مزید کچھ لکھنے کی ضرورت ہے۔البتہ جین (صاحب) کو اسے پڑھ کر تھوڑی سی عقل آ جائے تو یہ بڑی قیمت ہوگی۔'' (یکم نومبر ۲۰۰۶ء)

**شفیع مشہدی** (پٹنہ):

''بیحد علمی انداز میں دلائل کے ساتھ آپ نے جواب دیا ہے۔یہ کاوش قابلِ تحسین ہے اور محبانِ اُردو آپ کے شکر گذار ہیں۔مگر ذہن کی آلودگی تب ہی دور ہوسکتی ہے جب گیان چند جین کھلے ذہن سے ان پر غور کریں..... آپ کے جوابات اور معروضی انداز کا تجزیہ بہت خوب ہے۔مبارک باد!'' (۲۰رجنوری ۲۰۰۷ء)

مناظر عاشق ہرگانوی (بھاگل پور):

''اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں' کسی رسالے میں پڑھ چکا تھا۔سبھی قسطیں اب احباب کو پڑھوا رہا ہوں۔آپ کا تجزیہ اور آپ کی تنقید سب سے افضل ہے کیونکہ آپ نے تحقیق سے کام لیا ہے۔'' (۲۱رفروری ۲۰۰۷ء)

**سعید الظفر چغتائی** (علی گڑھ):

''میں نے [مضمون کی] آٹھوں قسطیں پڑھ ڈالیں اور یہ تاثر لیا کہ....آپ نے آخری قسطوں میں بہت ٹھوس حوالوں اور دلیلوں سے یہ ثابت کر دیا ہے کہ ہندی نثر ۱۸۰۰ء کے بعد کی چیز ہے، جب کہ اُردو نثر کی کم از کم پندرہ

کتابیں اس سے خاصا پہلے سامنے آ چکی تھیں۔ میرے نزدیک حاصلِ کلام یہی ہے۔'' (۹/نومبر ۲۰۰۶ء)

**ساجد رشید** (ممبئی):

''آپ کا مضمون میں نے پڑھا۔ مجھے بیحد خوشی ہے کہ آپ نے جین صاحب کی کتاب کو پڑھ کر لسانی نکات پر بحث کی ہے.....

''آپ کے مضمون کی تین قسطیں مسلمانوں اور فرقہ واریت سے متعلق بحث سے الجھ گئی ہیں جن پر خوب باتیں ہو سکتی ہیں، حق میں بھی اور خلاف بھی! چوتھی قسط سے آپ نے جو لسانی بحث کی ہے وہ بہت فکر انگیز ہے۔ اس کے لیے میں آپ کو تہِ دل سے مبارک باد پیش کرتا ہوں۔'' (۲۴/نومبر ۲۰۰۶ء)

''جہاں تک میرے علم میں ہے آپ ہی کا مضمون گیان چند جین کی کتاب سے معروضی ڈھنگ سے بحث کرتا ہوا نظر آتا ہے، ورنہ لوگ تو شمشیرِ اسلام لے کر نکل پڑے تھے۔ اس طرح یہ بحث (جو بیحد ضروری تھی) فرقہ وارانہ روپ لے چکی تھی..... بلاشبہ آپ نے لسانی بحث کی ہے اور بے حد معروضیت کے ساتھ۔

''میں آج بھی یہ سمجھتا ہوں کہ جین صاحب کی اُردو اور ہندی کو ایک ہی زبان ثابت کرنے کی (ناکام) کوشش بالکل غلط ہے اور آپ نے اپنے مضمون کی ایک قسط میں اس سے بحث بھی کی ہے۔ آپ نے جس دقتِ نظر سے متذکرہ مضمون لکھا تھا اس کے لیے میں آپ کو تہِ دل سے مبارک باد پیش کرتا ہوں۔ دراصل ایسے موضوعات پر لکھنے کے لیے آنکھوں کا تیل جلانا پڑتا ہے اور اب ہمارے احباب یہ مشقت کرنا نہیں چاہتے ہیں۔'' (۲۶/دسمبر ۲۰۰۶ء)

**کرشن کمار طورؔ** (دھرم شالہ، ہماچل پردیش):

''آپ کا مضمون میں نے از حد دلچسپی سے پڑھا۔ نہایت معروضی انداز میں لکھا ہوا تھیسس ہے۔ کاش ڈاکٹر جین کی کتاب پر لٹھ لے کر دوڑنے والے چھٹ بھیّے اس قسم کی کوئی تحریر پیش کر سکتے۔'' (یکم فروری ۲۰۰۷ء)

**نعیم کوثر** (بھوپال):

''آپ کا پورا مضمون پڑھ لیا۔ بہت جامع اور مدلل ہے.....ناچیز کی رائے میں، ''مسلمان علیٰحدگی پسند ہیں اور محمود غزنوی کے مویّد ہیں'' ['ایک بھاشا'.....ص ۱۵-۲۱۴]، آپ کے قلم کی زد سے بچ گئے۔'' (۲۸/اکتوبر ۲۰۰۶ء)

**مجاہد حسین حسینی** (ممبئی):

''اِس مضمون ['اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں'] کی ایک قابلِ ذکر صفت یہ بھی ہے کہ جہاں ایک طرف آپ نے ڈاکٹر گیان چند جین کی متنازعہ کتاب 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' کی تہ میں پوشیدہ لسانی تعصب کے زہر اور موصوف کی تنگ نظری کو بے نقاب کرتے ہوئے خالص علمی و منطقی بحث کی ہے، وہیں احترامِ قلم اور تہذیبِ گفتگو کو ہاتھ سے نہیں جانے دیا۔'' (۲۹/نومبر ۲۰۰۶ء)

**خالد محمود** (نئی دہلی):

''میں نے 'قومی آواز' میں 'اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں' کی تین قسطیں نہ صرف خود پڑھی ہیں بلکہ دوسروں کو دکھانے کے لیے اپنے بیگ میں بھی رکھ لی ہیں.....'قومی آواز' کے سہیل انجم صاحب سے درخواست کی تھی کہ اگر ممکن ہو تو وہ مجھے اس مقالے کی ایک مکمل کاپی عنایت فرما دیں.....کل شب پروفیسر صغرا مہدی صاحبہ سے گفتگو

ہوئی تو ہم دونوں متفق تھے کہ 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' پر اس سے زیادہ سنجیدہ، مدلل اور عالمانہ مضمون شاید ابھی تک نہیں لکھا گیا۔ فاروقی صاحب کا جواب یقیناً لاجواب بلکہ عوامی زبان میں 'منہ توڑ' ہے مگر بعض تفصیلات اور توضیحات کی وجہ سے آپ کا یہ مضمون اس پر اضافہ ہے۔'' (۲۷/ اکتوبر ۲۰۰۶ء)

**شہاب ظفر اعظمی** (پٹنہ):

''آپ نے بے حد تفصیل سے کتاب ['ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب'] کے تمام نقائص اور مصنف کی .....ذہنیت کی گرفت کی ہے۔

''فاروقی صاحب کا تبصرہ بلاشبہ اہم ہے مگر آپ نے اس سے آگے کی منزل طے کی ہے۔ یعنی بعض ایسی جہتوں کی طرف بھی اشارے کیے ہیں جو شاید فاروقی صاحب کی طرف سے رہ گئے تھے......میں آپ کو اس عمدہ تبصرے بلکہ مقالے کے لیے تہِ دل سے مبارک پیش کرتا ہوں۔ ایک عرض یہ ہے کہ، آپ کا تبصرہ قسطوں میں 'قومی آواز' میں چھپ کر محدود رہ گیا ہے، اسے کسی قومی یا بین الاقوامی جریدے میں شائع کروائیں تاکہ اُردو کے تمام قارئین تک پہنچ جائے۔'' (تاریخ ندارد)

**ارشد کمال** (نئی دہلی):

''مضمون ['اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں'] ہر لحاظ سے پسند آیا۔ آپ نے دوٹوک انداز میں جین صاحب کی کتاب پر تبصرہ کیا ہے۔'' (۱۲/ دسمبر ۲۰۰۶ء)

---

پروفیسر گیان چند جین کی کتاب 'ایک بھاشا.....' اگرچہ ایک علمی موضوع کا احاطہ کرتی ہے لیکن اس میں اُردو اور اُردو گو مسلمانوں کے خلاف جو زہر افشانی کی گئی ہے وہ یقیناً قابلِ افسوس ہے۔ اس کتاب کے مطالعے سے مصنف کی فرقہ وارانہ ذہنیت، لسانی عصبیت اور منفی طرزِ فکر کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ یہ کتاب اُردو کے ''شیدائی'' (بزعم خود) گیان چند جین کی نہیں، بلکہ کسی تنگ نظر اور متعصب ذہن فرقہ پرست کی لکھی ہوئی معلوم ہوتی ہے جس کا انداز بھی نہایت جارحانہ اور غیر معروضی ہے۔

علاوہ ازیں جین صاحب کی اس کتاب میں اُردو ہندی کے لسانی مسائل و مباحث کو صحیح تاریخی و تہذیبی تناظر میں نہیں پیش کیا گیا ہے۔ ہندی کی بیجا پاسداری کی گئی ہے اور اُردو کے سلسلے میں تعصب برتا گیا ہے۔ جین صاحب کو اُردو کے ہندی پر تقدمِ زمانی سے انکار ہے۔ انھیں اس بات سے بھی انکار ہے کہ للو جی لال نے فورٹ ولیم کالج میں انگریزوں کی شہ پر ایک نئی زبان گھڑی۔ وہ انیسویں صدی کی اُردو مخالف تحریکات اور ہندی کے جارحانہ 'پرچار' کو حق بجانب قرار دیتے ہوئے اہلِ اُردو کو ہدفِ ملامت بناتے ہیں۔ وہ اُردو زبان کے ساتھ اُردو ادب سے بھی چڑے ہوئے ہیں اور اس پر ''جنسی جارحیت'' کا الزام لگاتے ہیں اور اسے ''مذہبی جارحیت'' سے جوڑ دیتے ہیں۔

زیرِ نظر کتاب میں ان امور سے معروضی حقائق کی روشنی میں بحث کی گئی ہے اور رد پیش کیا گیا ہے، تاہم بہت سے لسانی و تحقیقی مسائل محتاجِ توجہ رہے، مثلاً: (۱) اُردو اور ہندی ایک زبانیں ہیں یا دو (جین صاحب کہتے ہیں کہ اُردو اور ہندی ایک زبانیں ہیں)، (۲) جین صاحب کے پیش کردہ کھڑی بولی ہندی کے قدیم نمونے کہاں تک مصدقہ ہیں (جین صاحب نے کھڑی بولی ہندی کے جو نمونے پیش کیے ہیں ان میں سے بیشتر غیر مصدقہ اور جعلی ہیں)، (۳) اُردو رسمِ خط پر جین صاحب نے جو الزامات عائد کیے ہیں ان کی حقیقت کیا ہے، نیز (۴) جین صاحب نے متذکرہ کتاب میں جا بجا تضاد بیانی سے بھی کام لیا ہے۔ یہ اور اس قسم کی چند دیگر باتیں جو قدرے تفصیل

کی متقاضی تھیں، اس کتاب میں محض سرسری طور پر ہی زیرِ بحث آ سکیں۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ گیان چند جین صاحب اُردو زبان و ادب کی ایک لائقِ صد احترام، اعلیٰ مرتبت اور برگزیدہ شخصیت ہیں۔ یہ بات بھی بے خوفِ تردید کہی جا سکتی ہے کہ انھوں نے اُردو تاریخ و تحقیق کی بیش بہا خدمات انجام دی ہیں اور اُردو کے علمی سرمایے میں قابلِ قدر اضافے کیے ہیں۔ علاوہ ازیں اُردو کی سربلندی و سرخروئی تمام عمر ان کا شیوہ رہا ہے۔ ان سب باتوں سے کسی اہلِ اُردو کو انکار نہ ہوگا۔ لیکن ان کی حالیہ تصنیف 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' جو مسترد کر دی گئی ہے، تصویر کا ایک دوسرا ہی رُخ پیش کرتی ہے۔ اس کتاب کو پڑھنے کے بعد ہرگز یہ یقین نہیں آتا کہ اس کے مصنف گیان چند جین ہیں جو اُردو زبان اور اس کے ادب کے دانا، جویا، عالم اور منتہی ہیں۔ بالآخر یہی کہا جا سکتا ہے کہ جین صاحب کو اُردو اور اہلِ اُردو سے 'کبھی' جو پیار، محبت اور لگاؤ تھا وہ اب ختم ہو چکا ہے، اگر چہ دعویٰ تو انھوں نے یہی کیا ہے کہ وہ اب بھی اُردو کے ویسے ہی ''شیدائی'' ہیں جیسے کہ تھے:

محبت ، وفا، مہر کرتے تھے باہم
اٹھا دیں ہیں وے تم نے اب ساری رسمیں
(میر تقی میر)

پروفیسر گیان چند جین سے میرے دیرینہ مراسم رہے ہیں۔ میں ان سے بارہا ملا ہوں اور مختلف موضوعات پر ان سے بارہا تبادلۂ خیال کیا ہے۔ ان سے میری مراسلت کا سلسلہ جو تقریباً پچیس سال پہلے شروع ہوا تھا تا حال قائم ہے۔ ان سے میرا علمی اختلاف بھی کوئی نئی بات نہیں۔ چند سال قبل اسلوبیاتی تنقید پر ان سے میرا کافی اختلاف رہا تھا جس کے گواہ 'نیا دور' (لکھنؤ) کے صفحات ہیں۔ اس کے باوصف انھوں نے میری کتاب 'لسانی تناظر' (۱۹۹۷ء) پر سیر حاصل ''پیش لفظ'' لکھا۔ علاوہ ازیں تین چار سال قبل جب ان کی چند کتابیں مشفق خواجہ (مرحوم) کے توسط سے پاکستان سے شائع ہوئیں تو ان میں سے ایک کتاب 'لسانی رشتے' کا انتساب انھوں نے ازراہِ کرم ان الفاظ کے ساتھ میرے نام کیا:

''ماہرِ علمِ زبان، شیریں کلام، کرم فرما ڈاکٹر مرزا خلیل احمد بیگ کے نام''

زیرِ نظر کتاب بھی جین صاحب سے میرے علمی اختلافات کا نتیجہ ہے جس سے، مجھے امید ہے کہ ہمارے ذاتی تعلقات پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ میری حالیہ تحریروں کو پڑھ کر انھوں نے مجھے پورٹرِول، کیلی فورنیا (امریکہ) سے بھیجے گئے اپنے خط مرقومہ ۳۱ جنوری ۲۰۰۷ء میں صرف اتنا لکھا کہ ''اُردو ہندی وغیرہ سب کو بھول گیا ہوں''۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ وہ اب اُردو ہندی کے قضیے میں مزید پڑنا نہیں چاہتے۔ انھوں نے جو لکھ دیا سو لکھ دیا۔ اب دوسرے ان کے بارے میں جو چاہیں لکھیں اور ان کی اس کتاب کا جس طرح چاہیں 'پوسٹ مارٹم' کریں، ان کا اب ان چیزوں سے کوئی لینا دینا نہیں۔ البتہ انھیں اپنی صحت کی جانب سے ضرور مایوسی ہے۔ انھوں نے اپنے متذکرۂ بالا خط میں، جو خود انھیں کی ہینڈ رائٹنگ میں ہے (اور خوش خط ہے)، اپنی ہسپتال کی زندگی کے بارے میں یوں اظہارِ خیال کیا ہے:

''میں اور میری بیوی شفا خانے کے ایک کمرے میں رہتے ہیں جس میں ایک بڑا کمرہ اور پشت میں ایک چھوٹا کمرہ ہے..... اب بقیہ زندگی اس اسپتال ہی میں گزارنی ہے۔ کہیں کا سفر بھی نہیں کر سکتا۔ بس یہ قصبہ [پورٹرِول جہاں ہسپتال واقع ہے] ہی میری دنیا ہے۔''

ایک خوشی کی بات یہ ہے کہ جین صاحب کو Dysgraphia کے عارضے سے اب نجات مل گئی ہے، یعنی ایسی بیماری جس کا تعلق "writing disorder" سے ہے۔ جین صاحب کی تحریر اب بالکل درست ہوگئی ہے (جو پہلے

نہایت بھدّی، بھونڈی، گنجلک، گڈ مڈ اور ٹیڑھی میڑھی ہوا کرتی تھی)۔ اب انھیں لکھنے میں کوئی دقت محسوس نہیں ہوتی۔ ان کی تحریر چند سال پہلے کے مقابلے میں اب نہایت صاف ستھری، واضح اور روشن نظر آتی ہے۔ اب وہ لکھنے کا سارا کام خود اپنے ہاتھوں سے کرتے ہیں۔ ورنہ اس سے پہلے ان کے بارے میں یہ بات مشہور ہوگئی تھی کہ وہ خطوط خود نہیں لکھتے بلکہ ڈکٹیٹ کرتے ہیں اور کوئی دوسرا انھیں لکھتا ہے۔ لیکن اب انھوں نے خود ہی اپنی ہینڈ رائٹنگ پر اظہارِ اطمینان کیا ہے اور اپنے متذکرہ خط میں لکھا ہے کہ ''اب میرا لکھا بآسانی پڑھا جاتا ہے۔ پہلے دو تین سال تک اس کا پڑھنا مشکل تھا۔''

اس کتاب کی تسوید و ترتیب کے دوران میرے سامنے دو مشکلیں تھیں۔ اول یہ کہ گیان چند جین جیسے محتاط محقق کی کتاب پر کچھ لکھنا آسان کام نہ تھا۔ دوم، ان کی اس کتاب پر شمس الرحمٰن فاروقی سے لے کر کرشن کمار طور تک اتنا سب کچھ لکھا جا چکا ہے کہ اب مزید کچھ لکھنا کارِ عبث تھا۔ لیکن میں نے جرأت سے کام لیا اور اپنی راہ الگ نکالی، ع

کچھ کام نہیں بنتا ہے جرأتِ رندانہ

(اقبالؔ)

مرزا خلیل احمد بیگ

پروفیسر و سابق صدر، شعبۂ لسانیات
علی گڑھ مسلم یونیورسٹی

علی گڑھ،
۳۱ ر مارچ ۲۰۰۷ء

## پہلا باب

# 'ایک بھاشا : دولکھاوٹ، دوادب'

پروفیسر گیان چند جین کی حالیہ تصنیف 'ایک بھاشا: دولکھاوٹ، دو ادب' (دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس،۲۰۰۵ء) ان دنوں علمی حلقوں میں شدید بحث کا موضوع بنی ہوئی ہے۔ جن لوگوں نے یہ کتاب پڑھی ہے انھیں انتہائی رنج وافسوس ہے۔ کچھ لوگوں کو بیحد غصہ بھی ہے۔ اس کے رد میں پچھلے دنوں بعض تحریریں بھی منظرِ عام پر آئی ہیں جن میں اس کتاب کی کھل کر مذمت کی گئی ہے۔[1] حقیقت یہ ہے کہ اس کتاب کو شائع کر کے جین صاحب نے بیٹھے بٹھائے اپنے لیے ایک رسوائی مول لے لی ہے جو تادمِ آخر ان کا پیچھا نہیں چھوڑے گی۔

گیان چند جین صاحب اُردو کے ایک ممتاز عالم، نامور محقق اور معروف ادیب وانشا پرداز ہیں۔ وہ کئی دہائیوں تک اُردو زبان وادب کی درس وتدریس سے وابستہ رہے اور ملک کی بعض مایۂ ناز یونیورسٹیوں کے اُردو شعبوں کے منصبِ صدارت پر بھی فائز رہے۔ انھوں نے اپنی پوری زندگی اُردو کے تصنیفی وتالیفی کاموں میں صرف کر دی، اور اب جب کہ وہ عمر کی آخری منزل میں ہیں اور پارکنسن جیسی انتہائی مہلک بیماری کا شکار ہیں، انھوں نے 'ایک بھاشا: دولکھاوٹ، دوادب' کے نام سے ایک ایسی کتاب لکھ دی ہے جس نے پوری اُردو دنیا کو حیرت واستعجاب اور سکتے میں ڈال دیا ہے۔

جین صاحب نے ۲۷ر ستمبر ۲۰۰۴ء کو امریکہ سے بھیجے گئے اپنے ایک خط میں مجھے لکھا تھا کہ ''میری ایک لسانی کتاب 'ایک بھاشا: دولکھاوٹ، دوادب'.... شائع کر رہی ہے۔ امید ہے اکتوبر میں آجائے گی۔''....اسی خط میں انھوں نے اپنی بیماری کے بارے میں بھی لکھا تھا کہ ''میں اس بیماری کا مریض ہوں جس کا نام ہے Multiple System Atrophy۔ اس بیماری کے بارے میں سائنس کچھ نہیں جانتی۔ اس کا علاج موت کے سوا کچھ نہیں......''

حیرت ہے کہ اس مہلک اور جان لیوا بیماری سے نبرد آزما ہوتے ہوئے نیز امریکہ جیسے دور دراز ملک میں بیٹھ کر جہاں اُردو ہندی سے متعلق علمی وسائل کی حد درجہ کمی ہے، جین صاحب نے یہ کتاب کیسے لکھ لی۔ اس کتاب کے بارے میں میری یہ پختہ رائے ہے کہ یہ کتاب ان کی فرقہ وارانہ ذہنیت اور اُردو زبان وادب کے بارے میں ان کی منفی سوچ کا نتیجہ ہے جس پر ردِّعمل لازمی ہے۔ اس کتاب کے مطالعے سے ان کے متعصّبانہ نظریات نیز لسانی تعصب کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ جین صاحب نے یہ کتاب خالص یک رخے انداز اور ''ہندی والوں''، نیز ''ہندوؤں'' کے نقطۂ نظر سے لکھی ہے جس کا اعتراف انھوں نے اس کتاب کے ''حرفِ اول'' میں خود کیا ہے۔ چونکہ یہ کتاب ایک خاص زاویے سے لکھی گئی ہے اور ایک مخصوص مذہبی طبقے کے مفاد کو پیشِ نظر رکھ کر خالص یک طرفہ انداز سے، نیز فرقہ پرستی کے تناظر میں تصنیف کی گئی ہے، اس لیے اس کے غیر جانب دارانہ اور معروضی ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

میرا یہ بھی خیال ہے کہ گیان چند جین نے اُردو ہندی کے مسئلے کو جو ایک خالص لسانی اور علمی مسئلہ ہے، نہایت جذباتی اور غیر معتدل انداز سے پیش کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ کتاب غیر متعلق مباحث، غیر معقول دلائل اور غیر ضروری حوالوں سے اَٹی پڑی ہے۔ اس میں زیادہ تر انھیں ہندو مصنفین کے افکار ونظریات کا چربہ پیش کیا گیا ہے جو اُردو سے شدید منافرت کا جذبہ رکھتے ہیں اور لسانی تعصب وتنگ نظری کا بری طرح شکار ہیں۔ مسلمان مصنفین کے حوالے

صرف وہاں دیے گئے ہیں جہاں جین صاحب کو اپنے مطلب اور مفاد کی کوئی بات نظر آئی ہے۔انھوں نے اس پورے لسانی مسئلے کو فرقہ وارانہ بنیادوں پر ''ہندی والوں'' اور ''اُردو والوں'' میں تقسیم کر رکھا ہے اور خود کو (چوں کہ وہ غیر مسلم ہیں) اُردو والوں سے الگ کر کے ہندی والوں کے زمرے میں شامل کر لیا ہے اور انھیں کے خیالات ونظریات کا 'پرچار' کرنے میں اپنا سارا زور صرف کیا ہے۔ یہ ہماری ہی خطا تھی کہ ہم آج تک انھیں 'اپنا' سمجھتے تھے:

تیرا قصور نہیں ، میرا تھا
میں تجھ کو اپنا سمجھا تھا

(ناصر کاظمی)

یہ وقت کی ستم ظریفی نہیں تو اور کیا ہے کہ جو شخص تمام عمر اُردو زبان وادب کا درس دیتا رہا ہو، جس نے اُردو تحقیق وتاریخ کی زرّیں خدمات انجام دی ہوں اور جس کے اُردو سے والہانہ لگاؤ اور علم وفضل پر پوری اُردو دنیا ناز کرتی ہو وہ آخرِ عمر میں اُردو کے حلقے سے خود کو الگ کر کے مخالفینِ اُردو کا ہم نوا بن جائے اور اپنی ساری علمی صلاحیت اور عقل وذہانت اُردو کی تاریخ کو مسخ کرنے اور اس کے ادب کو رسوا کرنے میں صرف کر دے۔

گیان چند جین جی کی اس کتاب کو پڑھنے کے بعد ہمارا تعارف ایک ایسے گیان چند جین سے ہوتا ہے جو ہندی کی بیجا پاسداری کرتا ہے، جس کی نظروں میں اُردو ادب کانٹے کی طرح کھٹکتا ہے، جو اُردو کو ایک تنگ نظر اور علاحدگی پسند زبان قرار دیتا ہے اور جو اُردو رسمِ خط میں بھی کیڑے نکالتا ہے۔ یہی نہیں بلکہ جو ہندی (زمانۂ حال کی ہندی) کے مقابلے میں اُردو کو ایک کم تر وکہتر زبان تصور کرتا ہے اور جو اُردو پر ہندی کی زمانی فوقیت کو ثابت کرنے میں کوئی کسر باقی نہیں چھوڑتا۔علاوہ ازیں جو اُردو بولنے والے مسلمانوں سے بھی بغض وعناد رکھتا ہے، جس کے ذہن میں فرقہ واریت کا زہر گھلا ہوا ہے اور جس کے نظریات ہندوستان کی کسی بھی فرقہ پرست جماعت کے اینٹی مسلم نظریات سے کم نہیں۔

حیرت کی بات ہے کہ جس شخص نے تمام عمر اُردو کا رزق کھایا ہو اور جسے تمام تر عزت، شہرت، مرتبہ، اعزاز و اکرام اور نام ونمود محض اُردو کی وجہ سے حاصل ہوا ہو، اور جو اُردو کو اپنی زبان کہتا ہو اور مردم شماری کے وقت اپنی مادری زبان ''اُردو'' درج کرواتا ہو،[۲] وہ اُردو زبان وادب کے بارے میں ایسی لغو، بے بنیاد اور گمراہ کن باتیں کیسے لکھ سکتا ہے اور اس زبان سے متعلق انتہائی مخالفانہ، معاندانہ اور غیر منصفانہ رویہ کیوں کر اختیار کر سکتا ہے!

دوسرے اہلِ اُردو کی طرح میں بھی جین صاحب کے علم وفضل اور دانش وبینش کا تہِ دل سے معترف رہا ہوں اور انھیں اُردو کی ایک لائقِ صد احترام شخصیت سمجھتا رہا ہوں اور ان کی علمی وتحقیقی فتوحات کو قدر ومنزلت کی نگاہ سے دیکھتا رہا ہوں نیز اُردو کے لسانی مسائل اور پہلوؤں سے ان کی غیر معمولی دلچسپی کو سراہتا رہا ہوں[۳]۔لیکن ان کی متذکرہ کتاب کو پڑھنے کے بعد یہ اندازہ ہوا کہ اُردو سے انھیں جو والہانہ لگاؤ تھا وہ اب ختم ہو چکا ہے اور انھوں نے اُردو اور اہلِ اُردو سے نظریں پھیر لی ہیں۔ حالانکہ دعویٰ تو انھوں نے یہ کیا ہے کہ ''میں اب بھی اُردو کا ویسا ہی شیدائی ہوں جیسا کہ تھا'' (متذکرہ کتاب، ص۱۱)۔لیکن ان کی تصنیف کردہ اس زہر آلود کتاب کو پڑھنے کے بعد ان کی اس بات پر کسے یقین آئے گا اور ان کے اس قول پر کہ ''مجھے ہندی سے اُردو زبان بہتر لگتی ہے'' (ایضاً، ص۲۸۲)، بھلا کون اعتبار کرے گا؟ سچ تو یہ ہے کہ اس کتاب نے ساری دنیا کے اُردو بولنے والوں اور اُردو سے محبت کرنے والوں کا دل دُکھایا ہے:

تم نے پھیری لاکھ نرمی سے نظر
دل کے آئینے میں بال آ ہی گیا

(آنند نرائن ملاّ)

•••

## دوسرا باب

# فرقہ وارانہ ذہنیت اور منفی طرزِ فکر

'ایک بھاشا: دولکھاوٹ، دوادب' کے مواد و موضوع پر نظر ڈالنے سے قبل ذرا اس کے نام کو لیجیے۔ اس کے ابتدائی الفاظ ہیں ''ایک بھاشا.....'' لیکن یہ بھی بتاتا چلوں کہ گیان چند جین کی یہ کتاب اُردو زبان (اور اُردو رسمِ خط) میں لکھی ہوئی ہے نہ کہ ہندی زبان میں۔ تو کیا اُردو زبان میں ''بھاشا'' کے لیے انھیں کوئی لفظ نہیں ملا؟ جین صاحب کی ہندی پرستی اور اُردو دشمنی کا آغاز گویا یہیں سے یعنی کتاب کے نام سے ہی ہوتا ہے کہ انھوں نے اُردو کے ایک نہایت مانوس، موزوں اور مروج لفظ 'زبان' کو چھوڑ کر ''بھاشا'' کا انتخاب کیا۔ مجھے اس لفظ کو کتاب کا عنوان بنانے پر کوئی اعتراض نہ ہوتا، اگر جین صاحب نے یہ کتاب ہندی زبان میں لکھی ہوتی۔ لفظِ زبان کی جگہ ''بھاشا'' کے استعمال کا مقصد اُردو پر ہندی کی بالادستی اور فوقیت قائم کرنے اور اُردو کو ایک کم تر و کم مایہ زبان ثابت کرنے کے علاوہ اور کیا ہوسکتا ہے! اب ذرا اور آگے بڑھیے اور کتاب کے ذیلی عنوان ''دولکھاوٹ، دوادب'' پر نظر ڈالیے۔ آپ نے محسوس کیا ہوگا کہ ''لکھاوٹ'' کا لفظ کتنا غریب، غیر فصیح اور غیر موزوں ہے جب کہ اُردو میں اس کے لیے 'رسمِ خط' (یا 'رسم الخط') موجود ہے۔ جین صاحب جو اُردو کے ایک سرکردہ عالم ہیں اور اُردو زبان و ادب کے ایک مایۂ ناز استاد رہ چکے ہیں، آخر چلن میں آئے ہوئے اُردو کے ان الفاظ سے کیوں گریز کرتے ہیں؟ اس میں کوئی شک نہیں کہ ہر زبان کا اپنا ایک مزاج ہوتا ہے۔ اسی لسانی مزاج کے ماتحت وہ زبان اپنا ذخیرۂ الفاظ تشکیل دیتی ہے جو اس زبان کے فطری عمل (Natural Process) کا نتیجہ ہوتا ہے۔ اُردو زبان کا لسانی مزاج یہ کہتا ہے کہ Language کے لیے 'زبان' اور Script کے لیے 'رسمِ خط' (یا 'رسم الخط') کے الفاظ استعمال کیے جائیں، نہ کہ ''بھاشا'' اور ''لکھاوٹ'' جیسے نامناسب الفاظ۔

اس کتاب کا انتساب توصیفی کلمات کے ساتھ دو ممتاز عالموں کے نام ہے جن میں سے ایک ہندی کے عالم ہیں اور دوسرے اُردو کے۔ ہندی کے عالم آنجہانی امرت رائے کو ''دشمنانِ ہندی کے معتوبِ اول'' کے لقب سے نوازا گیا ہے۔ اس کتاب کا بالاستیعاب مطالعہ کرنے کے بعد بھی یہ معلوم نہ ہوسکا کہ جین صاحب نے کن کن لوگوں کو ''دشمنانِ ہندی'' کی فہرست میں شامل کیا ہے اور کیوں؟[1]

پوری کتاب ۱۴ ابواب پر مشتمل ہے۔ علاوہ ازیں کتاب کے شروع میں ''حرفِ اول'' اور آخر میں ''کلماتِ آخر''، ''ختمِ کلام'' اور ''ضمیمہ'' شامل ہے۔ کتاب کا ''پیش لفظ'' پروفیسر محمد حسن نے لکھا ہے جو نہایت مختصر ہے اور جس میں اُردو اور ہندی کے علاوہ ایک تیسری زبان 'ہندستانی' کی اہمیت بیان کی گئی ہے۔ ''مقدمہ'' کے عنوان سے ڈاکٹر کمال احمد صدیقی کی تحریر بھی شاملِ کتاب ہے۔ کتاب کا نام اگر چہ کرسٹوفر آر۔ کنگ کی کتاب *One Language, Two Scripts* (= ایک زبان، دو رسوم خط) سے ماخوذ ہے، لیکن ان دونوں کتابوں کے مواد و موضوع اور اسلوب میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ کنگ کی کتاب میں نہ تو اُردو اور مسلمانوں کے خلاف زہر اگلا گیا ہے اور نہ ہی ہندی کی بیجا پاسداری کرکے جانب دارانہ رخ اختیار کیا گیا ہے۔

کتاب کا پہلا باب ''تمہید'' خاصا طولانی (۱۳ تا ۴۳ صفحات پر مشتمل) ہے اور کافی حد تک اختلافی ہے۔ جین صاحب نے اگر چہ دعویٰ تو یہ کیا ہے کہ وہ ''سچ'' پر ہیں اور ایک جگہ انھوں نے لکھا بھی ہے کہ ''اہلِ علم کی وفاداری صرف سچ سے ہوتی ہے'' (ص ۱۳)، لیکن ''تمہید'' کے مطالعے کے بعد صرف یہی سچ کھل کر سامنے آتا ہے کہ

ان ۱۳۱ صفحات میں انھوں نے علمی باتیں کم کہی ہیں اور اپنے 'دل کا غبار' زیادہ نکالا ہے جو برسوں سے ان کے دل میں بھرا ہوا تھا اور آہستہ آہستہ رنگ پکڑ رہا تھا۔

اس کتاب میں تاریخ کے بھی بخیے ادھیڑے گئے ہیں۔ اسی کے ساتھ ساتھ اُردو، نیز اُردو بولنے اور پڑھنے والے مسلمانوں اور اُردو کے مسلمان ادیبوں، اُردو کے ادبی اداروں اور انجمنوں کو بھی جی بھر کر ہدفِ ملامت بنایا گیا ہے اور ان پر الزام تراشیاں کی گئی ہیں۔ امریکہ اور دیگر ممالک میں مقیم اہلِ اُردو کو بھی نہیں بخشا گیا ہے اور ان پر بھی تہمتیں لگائی گئی ہیں اور انھیں بھی فرقہ وارانہ ذہنیت اور منفی سوچ کا نشانہ بنایا گیا ہے۔ زیرِ مطالعہ کتاب اُردو کے عالم وفاضل گیان چند جین کی نہیں بلکہ کسی تنگ نظر اور متعصب ذہن فرقہ پرست، جو ہندی پرست بھی ہے، کی لکھی ہوئی کتاب معلوم ہوتی ہے۔ اس کتاب میں مندرج مصنف کی حسبِ ذیل باتیں اہلِ اُردو بالخصوص اُردو گو مسلمانوں کے لیے قابلِ غور ہیں:

(۱) سرسید احمد خاں کے بارے میں گیان چند جین نے لکھا ہے کہ ''ہندوؤں نے اُردو کے بجائے ہندی کو اختیار کرنا چاہا تو سید صاحب جامے سے باہر ہو گئے اور بقیہ عمر میں ہندوؤں کی بیخ کنی کو اپنی پالیسی بنالیا''۔(ص ۱۸)

(۲) علامہ اقبال کو ''ہندو بیزار'' اور ''ہندو دشمن'' ہونے کا سرٹیفکیٹ دیا گیا ہے اور ان کے بارے میں کہا گیا ہے کہ ''شاعری میں تو نہیں لیکن نثر میں اقبال نے ہندوؤں کے بارے میں جہاں بھی لکھا ہے وہ تحقیر و تذلیل کے سوا کچھ نہیں''۔(ص ۲۱)

(۳) مولوی عبدالحق کو اس لیے تنقید کا نشانہ بنایا گیا ہے کہ وہ ''اُردو تحریک'' سے وابستہ تھے۔ اُردو تحریک کے بارے میں کہا گیا ہے کہ ''اُردو تحریک کا واحد مقصد ملک کی تقسیم اور پاکستان بنوانا تھا جسے مولوی عبدالحق نے بڑی خوش اسلوبی سے نبھایا''۔(ص ۳۹)

(۴) مالک رام کو ''ڈرپوک'' کہا گیا ہے کیوں کہ ''وہ دل سے احمدی مسلمان تھے لیکن اپنے اہلِ خانہ اور برادری کے خوف کی وجہ سے کبھی کُھل کر کوئی قدم نہیں اٹھایا''۔(ص ۲۷)

(۵) جگن ناتھ آزاد کی اقبالیات سے دلچسپی کو ''غلو'' سے تعبیر کرتے ہوئے جین صاحب نے انھیں پاکستان کا ''نمائندہ'' تک کہہ ڈالا کہ ''تمام مستشرقین میں آزاد اقبالیات میں نوازے گئے ہیں۔ غلو کی وجہ سے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے آزاد کو پاکستان نے اپنا نمائندہ بنا کر ہندوستان بھیجا ہو''۔(ص ۲۸)

(۶) عثمانیہ یونیورسٹی (حیدرآباد) کو ''اُردو تحریک کی ایک شاندار پیداوار'' بتایا گیا ہے اور کہا گیا ہے کہ ''وہ یونیورسٹی ایک اسلامی اُردو یونیورسٹی تھی''۔

(ص ۱۹و۲۰)

(۷) انجمن ترقیِ اُردو (ہند) کے بارے میں کہا گیا ہے کہ ''روزِ اول سے انجمن ترقی اُردو (ہند) اور مسلم لیگ مل جل کر کام کر رہی تھیں''۔(ص ۳۹)

(۸) میر تقی میر، داغ دہلوی اور محمد حسین آزاد جیسے مستند ادیبوں کی اُردو دانی پر ''تنقید'' کی گئی ہے اور ان کے ہاں لسانی ''خام کاری'' (گیان چند جین کی نظروں میں) کو طشت از بام کیا گیا ہے۔ علاوہ ازیں مالک رام کے اُردو روزمرہ/محاورہ اور تلفظ کے پنجابی پن کا بھی مذاق اڑایا گیا ہے اور اپنے بارے میں جین صاحب نے لکھا ہے کہ ''مجھے اُردو نہیں آتی''، ع

میں ایک بنیائے قصباتی مجھے اُردو نہیں آتی

(نوٹ: یہ مصرع ساقط الوزن ہے۔ یہاں ''ایک'' کے بجائے 'اک' ہونا چاہیے تھا لیکن 'ایک بھاشا...' میں یہ اسی طرح درج ہے، دیکھیے ص ۳۲)۔

(۹) اُردو غزل کے ''محبوب'' کا ذکر کرتے ہوئے اُردو کے بعض شعراء کی کردار کشی کی گئی ہے اور کہا گیا ہے کہ ''اُردو کے متعدد بڑے شعرا مثلاً مومن، داغ، جگر اور اصغر وغیرہ کی زندگیوں کے ساتھ طوائفوں کے معاملات لپٹے ہوئے ہیں''۔(ص ۳۸)

(۱۰) مسلمانوں کے بارے میں لکھا ہے کہ ''تاریخ میں مسلمانوں کی یہ پالیسی رہی ہے کہ جن علاقوں کو فتح کیا جائے وہاں کی زبان بالخصوص رسم الخط کو ختم کر کے اپنی زبان اور لپی (رسم الخط) کو ان پر مسلط کیا جائے''۔(ص ۱۵ و ۱۶)

(۱۱) ہندوستان کی مسلم اقلیت بالخصوص اُردو بونے والے مسلمانوں کو ''ملک کی تقسیم'' کا ذمہ دار ٹھہرایا گیا ہے۔(ص ۲۵)

(۱۲) امریکہ میں پاکستان سے آئے ہوئے اُردو بولنے والوں کے لیے کہا گیا ہے کہ ''ان میں تقریباً تمام تر نے یا وہ جو اس کے اہل ہیں امریکہ کی شہریت لے لی ہے، لیکن اس کے باوجود وہ خود کو پاکستان سے منسوب کرتے ہیں۔ جب اُردو کی کوئی تقریب ہوتی ہے تو یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ یہ تقریب اہلِ پاکستان نے برپا کی ہے۔ امریکہ اور کینڈا میں اُردو کے کئی ہفتے وار اور ماہانہ رسالے نکلتے ہیں۔ ان سے بھی زیادہ کامیاب پاکستانی انگریزی ہفتے وار ہیں۔ ان سب کی وفاداری پاکستان سے ہے۔ ان میں کھل کر ہندوستان اور ہندوؤں کو گالیوں سے نوازا جاتا ہے اور پاکستان کی ستائش کی جاتی ہے''۔(ص ۲۳)

اس سے گیان چند جین یہ نتیجہ اخذ کرتے ہیں کہ ''جب ہر ملک کے اہلِ اُردو اتنی شدت سے پاکستان نواز ہیں تو ممکن ہے ہندوستان کے مسلمان بھی ان کے ہم خیال ہوں، لیکن ہندوستان میں ہندو اکثریت کے خوف سے شاید مصلحت سے کام لیتے ہوں''۔(ص ۲۳ و ۲۴)

(۱۳) گیان چند جین نے پاکستان میں رہنے والے اہلِ اُردو پر بھی اپنا غصہ اتارا ہے اور پاکستان کے اسکولی نصاب کے بارے میں لکھا ہے کہ ''معلوم ہوتا ہے جیسے یہ نصاب افغانستان کے طالبان نے تیار کیا ہے''۔ (ص ۲۴)

(۱۴) ہندی پرستی کے نشے میں چور ہو کر گیان چند جین نے یہ تک لکھ دیا کہ ''یہ بالکل ضروری نہیں کہ ہم اُردو ادب کے خمیر سے بنائے گئے ہیں تو ہمارا فریضہ ہے کہ ہم اُردو ادب کو ہندی کا پیش رو قرار دیں۔'' (ص ۱۴)

(۱۵) گیان چند جین اُردو کو مسلمانوں اور ہندوؤں کے درمیان اشتراک اور میل جول کا نتیجہ قرار نہیں دیتے۔ وہ اس نظریے کے سخت مخالف ہیں اُردو مسلمانوں اور ہندوؤں کے میل جول سے پیدا ہوئی۔ لیکن وہ اس کی لسانی نہیں، فرقہ وارانہ توجیہہ پیش کرتے ہیں اور لکھتے ہیں کہ ''فاتح اور مفتوح میں کہاں کا میل۔ کیا ہندو سومناتھ کے مندر کو توڑنے والوں، جزیہ لگانے والوں، ہندو کلچر کو تباہ کرنے والوں پر ملتفت ہوتے'' (ص ۱۴۷)۔ جین صاحب یہ کہتے ہوئے نہیں تھکتے کہ اُردو میل جول کی نشانی نہیں۔ وہ بلا جھجک یہ لکھتے ہیں کہ ''اُردو میل جول کی نشانی ہے یا ہندوستان کی زبان سے الگاؤ برتنے کی علامت''۔(ایضاً)

جین صاحب اپنی فرقہ وارانہ ذہنیت اور منفی سوچ کے شدید دباؤ کے نتیجے میں یہ بھول گئے کہ اُردو، عربی فارسی یا ترکی سے نہیں، بلکہ کھڑی بوالی سے پیدا ہوئی ہے اور اس کی اصل واساس اور بنیاد کھڑی بولی ہے [۲]۔ وہ یہ بھی بھول گئے کہ اُردو میں تقریباً ۸۰ فی صد الفاظ سنسکرت اور پراکرت نژاد (= تتسم اور تدبھو) ہیں اور اس زبان میں ان کی حیثیت ناگزیر (Indispensable) ہے۔ وہ یہ بھی بھول گئے کہ اُردو میں ایسے بے شمار جملے ترتیب دیے جا سکتے ہیں اور ایسے لاتعداد اشعار موزوں کیے جا سکتے ہیں جن میں ایک بھی عربی فارسی لفظ استعمال نہ ہوا ہو، لیکن اُردو کا کوئی جملہ یا شعر ہند آریائی (ہندی الاصل) الفاظ وقواعد کے بغیر تخلیق نہیں کیا جا سکتا۔ پھر بھی وہ اُردو کو، جو ہندی ہی کی طرح ایک جدید ہند آریائی اور ہندوستانی زبان

ہے، ''ہندوستان کی زبان سے الگاؤ برتنے کی علامت'' قرار دیتے ہیں۔ اسے جین صاحب کی تنگ نظری، لسانی عصبیت اور ہند آریائی لسانیات سے عدم واقفیت پر ہی محمول کیا جانا چاہیے۔ اگر اُردو ''الگاؤ برتنے کی علامت'' ہے تو ہندی کیوں نہیں؟ کیوں کہ دونوں ہی کھڑی بولی کی پیداوار ہیں۔ جین صاحب کس منطق کی رو سے اُردو کو ''الگاؤ برتنے کی علامت'' کہتے ہیں، جب کہ حقیقت یہ ہے کہ اُردو نے کھڑی بولی کو اپنے اندر اس طرح ضم اور مدغم (Assimilate) کر لیا ہے کہ کھڑی بولی ہی مجسم 'اُردو' بن گئی ہے۔ اس بات پر تمام ماہرینِ لسانیات کا اتفاق ہے کہ اُردو کوئی علیٰحدہ زبان نہیں بلکہ کھڑی بولی کا ہی 'نکھرا ہوا' روپ ہے۔ دوسرے لفظوں میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ کھڑی بولی ہی اُردو ہے۔ لیکن ہمارے جین صاحب اُردو کو ''ہندوستان کی زبان سے الگاؤ برتنے کی علامت'' قرار دیتے ہیں۔ افسوس صد افسوس!

غرض کہ اس قسم کے فرقہ وارانہ نظریات اور اُردو اور مسلم دشمنی پر مبنی متعصّبانہ خیالات پوری کتاب میں نہایت جارحانہ انداز میں پیش کیے گئے ہیں۔ جگہ جگہ طنز کے نشتر بھی چلائے گئے ہیں اور سنجیدہ بات کو بھی تمسخرانہ انداز میں پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس کی صرف ایک مثال یہاں درج کی جاتی ہے۔ ''چتلی قبر'' دہلی کی جامع مسجد کے پاس واقع ایک محلے کا نام ہے جہاں مسلمانوں کی اکثریت ہے۔ اس نام کے ساتھ گیان چند جین نے ''اُردو کی قبر'' کی ترکیب استعمال کر کے اُردو کا کتنا زبردست مذاق اڑایا ہے اور طنز کا وار بھی کیا ہے۔ اقتباس ملاحظہ ہو:

> ''اب دہلی میں ہر طرف پنجابی بھرا پڑا ہے......اب آپ اُردو کی قبر تلاش کرنے کے لیے چتلی قبر جائیں اور رکشا یا اسکوٹر والے کو خود کو پوتڑوں کا اُردو والا ثابت کرنے کے لیے قبر کو 'ب' ساکن سے بولیں تو وہ فوراً سمجھ جائے گا کہ یہ پردیسی مرغا ہے''۔ (ص ۳۶)

اس کی آخری سطر کو دیکھیے، بھلا یہ کون سی علمی زبان ہے؟

جین صاحب کے غیر علمی، معیار سے گرے ہوئے اور سوقیانہ لہجے کی ایک اور مثال ملاحظہ ہو:

> ''جہاں فٹنیں چلتی تھیں وہاں اِکّے اور رکشائیں چل رہی ہیں اور وہ تمام اس قدر ذلیل ہیں کہ ان پر اگر سکندرِ اعظم تک کو بٹھا دیا جائے تو وہ بھی کسی دیہاتی رنڈی کا بھڑوا نظر آنے لگے''۔ (ص ۳۶)

فیضی سے اعتذار کے ساتھ:

زبانِ 'یارٗ' جنبد بے محابا در سخن رانی
مطالب نا درست آید دلائل نا تمام افتد

•••

# تیسرا باب

## اُردو زبان، اُردو گو مسلمان اور اُردو ادب

گیان چند جین نے 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' میں اصل نکتے کی جانب اپنی توجہ مرکوز کرنے کے بجائے ان مسلمانوں کے خلاف اپنے دل کی بھڑاس نکالی ہے جو آج اُردو بولتے ہیں یا جنھوں نے ازمنۂ وسطیٰ میں اس ملک میں بقول ان کے ''تقریباً ۶۰۰ سال حکومت کی'' (ص ۱۴۰)۔ جین صاحب نے ان مسلمانوں کو ''سومناتھ کے مندر کو توڑنے والوں، جزیہ لگانے والوں، ہندو کلچر کو تباہ کرنے والوں'' کے خطابات سے نوازا ہے۔ (ص ۱۴۷)

گیان چند جین کو ۶ ردسمبر ۱۹۹۲ء کو ہندو انتہا پسندوں کے ذریعے بابری مسجد کے شہید کیے جانے کا بالکل افسوس نہیں۔ لیکن اس کے ردِّعمل میں جسے وہ ''انتقام'' کہتے ہیں پڑوسی ملکوں میں جو 'مندر توڑے گئے'' (؟) اس کا انھیں گہرا دکھ ہوا اور جب ہندوستان کے ایک انصاف پسند اور حساس ہندو شاعر جگن ناتھ آزاد نے بابری مسجد کے انہدام پر اُردو میں نظم لکھ کر چھپوائی اور اس قبیح فعل کی سخت الفاظ میں مذمت کی تو جین صاحب چراغ پا ہو گئے (دیکھیے متذکرہ کتاب، ص ۲۱۵)۔ اس کے علی الرغم جین صاحب کو پڑوسی ملک بنگلہ دیش کی مصنفہ تسلیمہ نسرین سے جو ملک بدر کر دی گئی تھی، محض اس لیے ہمدردی ہے کہ اس نے وہاں کے توڑے گئے مندروں کی ''ہمدردی'' میں ناول 'لجّا' لکھا (ص ۲۱۵)۔ جین صاحب کی یہ کیسی منطق ہے کہ وہ اپنے ہی ملک کے ایک عظیم ہندو شاعر کو محض اس لیے در خورِ اعتنا نہیں سمجھتے کہ وہ اپنے ملک (ہندوستان) کی ایک مسجد کی شہادت پر نظم لکھتا ہے[1]۔ اس کے علی الرغم وہ غیر ملک کی ایک غیر معروف مسلمان ادیبہ کی محض اس لیے ستائش کرتے ہیں کہ وہ اس مسجد کی شہادت کے ردِعمل میں غیر ملکی سرزمین (بنگلہ دیش) میں رونما ہونے والے واقعات پر ناول لکھتی ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ پڑوسی ملکوں میں جو مندر ''ٹوٹے'' (؟)، اس کے اصل ذمے دار وہ انتہا پسند ہندو ہیں جنھوں نے بابری مسجد کو مسمار کیا یا کروایا۔ اس مسئلے پر گیان چند جین نے ہندوستان کی صفِ اول کی فرقہ پرست فسطائی سیاسی جماعت کے موقف کی حمایت کرتے ہوئے بابری مسجد کے بارے میں یہ تک کہہ دیا کہ وہ مسجد تھی ہی کہاں، ''وہ تو مندر میں تبدیل ہو چکی تھی؟'' ملاحظہ ہو ان کا یہ بیان:

> ''بابری مسجد ۸۶-۱۹۸۵ء کے قریب کھول دی گئی، ہندوؤں کو وہاں مورتی پوجا کی اجازت دے دی گئی اور مسلمانوں کا اس میں داخلہ ممنوع کر دیا گیا۔ اس طرح دسمبر ۱۹۹۲ء میں جو عمارت توڑی گئی وہ مسجد تھی یا وہ تو مندر میں تبدیل ہو چکی تھی؟'' (ص ۲۱۵)

لیکن گیان چند جین ایک لسانی اور علمی موضوع پر لکھی ہوئی اس کتاب میں ان باتوں کو کیوں دہرانا چاہتے ہیں؟

باز خوانم قصۂ پارینہ ات
تازہ سازم داغہائے سینہ ات
(مثنوی 'اسرارِ خودی')

جین صاحب نے اپنی فرقہ وارانہ سوچ میں ڈوب کر مسلمان اُردو بولنے والوں پر جس طرح کی تہمتیں

لگائی ہیں اور جس انداز سے انھیں جی بھر کر ہدفِ ملامت بنایا ہے اس پر احتجاج لازمی ہے۔ ان الزام تراشیوں کے پیچھے کوئی سچائی نہیں ہے۔ یہ محض سوچ کا فرق ہے۔ جب کسی شخص کے ذہن و دماغ میں 'منفی سوچ' سما جاتی ہے تو معقولیت، اعتدال پسندی، اصابتِ رائے، معروضیت، غیر جانبداری، ان تمام چیزوں کا دامن اس کے ہاتھ سے چھوٹ جاتا ہے اور وہ بے بس و مجبور ہو جاتا ہے اور جو جی میں آتا ہے بک دیتا ہے۔ جین صاحب کے ذہن و دماغ میں اُردو اور مسلمانوں کے خلاف جو زہر بھرا ہوا ہے وہ اسی منفی سوچ اور منفی طرزِ فکر کا نتیجہ ہے۔ جین صاحب نے اپنی اس کتاب میں ایک جگہ لکھا ہے کہ ''جانبداری سے بھی زیادہ افسوسناک علمی معاملوں کو مذہبی اور فرقہ وارانہ رنگ دینا ہے'' (ص ۱۴)، لیکن وہ خود علمی معاملوں کو مذہبی اور فرقہ وارانہ رنگ دینے میں پیش پیش نظر آتے ہیں جس کی مثال ان کی یہ کتاب ہے۔ یہ واقعی نہایت افسوسناک بات ہے کہ ادب ہو کہ تاریخ، سیاست ہو کہ ثقافت، زبان ہو کہ رسمِ خط ہر چیز کو جین صاحب نے فرقہ وارانہ رنگ میں رنگ دیا ہے اور ان تمام مباحث میں ان کے متعصب ذہن کی ہی کارفرمائی نظر آتی ہے۔ ایک جگہ وہ لکھتے ہیں:

''ہندوستان میں مسلمان اُردو والے اپنی کمر پر دوقومی نظریے کا بھاری گٹھر اٹھائے ہوئے پھرتے ہیں......ایک عام ہندو کی سمجھ میں نہیں آتا کہ ملک میں مسلمانوں کو ہندوؤں کے برابر کیوں رکھا جائے''۔ (ص ۳۳)

گیان چند جین کو شاید نہیں معلوم کہ وہ دن چلے گئے۔ آج کا کوئی ہندوستانی مسلمان خواہ وہ اُردو بولتا ہو یا کوئی اور زبان ''دوقومی نظریے'' پر یقین نہیں رکھتا۔ یہ محض جین صاحب کی بہتان تراشی اور ان کی فرقہ وارانہ سوچ ہے۔ جین صاحب کا یہ کہنا کہ ''مسلمانوں کو ہندوؤں کے برابر کیوں رکھا جائے'' محض ان کا ذہنی دیوالیہ پن ہے۔ ہمارے ملک کے دستور نے ہر ہندوستانی کو برابر کے حقوق دیے ہیں۔ انھیں حقوق کے تحت ہندوستان پر جتنا حق ہندوؤں کا ہے اتنا ہی حق مسلمانوں یا کسی اور مذہب کے ماننے والے ہندوستانیوں کا ہے۔

ہندوستان کی مسلم اقلیت بالخصوص اُردو بولنے والے مسلمانوں کو جین صاحب نے پاکستان بنانے کا ذمے دار ٹھہراتے ہوئے بڑی تلخ باتیں کہی ہیں جن سے ان کی اسی فرقہ وارانہ ذہنیت اور منفی طرزِ فکر کی ترجمانی ہوتی ہے جس کے وہ شکار ہو گئے ہیں۔ جین صاحب نے اپنی ایک رشتہ دار خاتون کے حوالے سے جو ملک کی تقسیم کے بعد 'شرنارتھی' بن کر ہندوستان چلی آئی تھیں، یہ بات کہی ہے:

''انھوں نے دلّی اور یوپی میں رہنے والے مسلمانوں کو دیکھ کر کہا کہ یہ تو ملک کی تقسیم چاہتے تھے، پھر یہ یہاں کیوں ہیں''۔ (ص ۲۵)

اسی صفحے پر اس سے ملتی جلتی بات انھوں نے پھر دہرائی ہے۔ ان کے خیال میں ہندوستان میں رہنے والے مسلمان اس لیے ''نفسیاتی حیثیت سے ڈھئے ہوئے اور کمزور ہیں'' کہ وہ ملک کی تقسیم چاہتے تھے:

''ہندوستان میں رہنے والی مسلم اقلیت......وہ مالی اور منصبی حیثیت سے آسودہ حال ہوں یا نہ ہوں لیکن نفسیاتی حیثیت سے ڈھئے ہوئے اور کمزور ہیں۔ ان سے یہی کہا جا سکتا ہے کہ: جانِ من خود کردۂ راچہ علاج''۔ (ص ۲۵)

جین صاحب تھوڑی دیر کے لیے اپنی فرقہ وارانہ سوچ کو بالائے طاق رکھ کر اور مسلمانوں کے خلاف ان کے ذہن میں جو زہر بھرا ہوا ہے اسے تھوک کر ذرا ٹھنڈے دل سے یہ سوچیں کہ کیا ملک کی تقسیم کے ذمے دار صرف مسلمان ہیں؟ اور کیا وہ مسلمان اس کے ذمے دار ہیں جنھوں نے پاکستان بننے کے بعد بھی اپنے وطنِ عزیز سے ہجرت نہ کی اور نئے ملک میں جا کر نہ بسے؟ اور کیا مسلمانوں کی وہ نسل اس کی ذمے دار ہے جو ملک کی تقسیم کے بعد ہندوستان میں پیدا ہوئی؟

جرم آدم نے کیا اور نسلِ آدم کو سزا
کاٹتا ہوں زندگی بھر میں نے جو بویا نہیں
(منیر نیازی)

جین صاحب کی اس کتاب کے متذکرۂ بالا اقتباسات کو پڑھ کر کسے حیرت نہ ہوگی کہ ایک علمی موضوع پر لکھی ہوئی کتاب میں اس قسم کی فرقہ وارانہ اور متعصّبانہ باتیں کہی گئی ہیں۔

گیان چند جین کی فرقہ وارانہ ذہنیت کا اس سے بھی اندازہ ہوتا ہے کہ انھوں نے اُردو ادیبوں کو جو سیکولر اقدار کے پاسدار ہیں، مسلم اور ہندو ادیبوں میں تقسیم کر دیا ہے اور مسلم ادیبوں پر یہ جھوٹا الزام عائد کیا ہے کہ وہ ہندو ادیبوں کو نظر انداز کرتے رہتے ہیں۔ انھوں نے ایک جگہ لکھا ہے:

''بڑے سے بڑے ہندو ادیب کو خیال رکھنا پڑتا ہے کہ اُردو دنیا میں جینا ہے تو مسلمانوں کی خوشنودی پر نظر رکھے''۔ (ص ۲۶)

غالباً اس بات سے کسی کو انکار نہ ہوگا کہ جہاں تک کہ اُردو کا تعلق ہے ماضیِ قریب میں ہندوؤں میں فراق گورکھپوری سے بڑا شاعر، کرشن چندر سے بڑا افکشن نگار اور مالک رام سے بڑا محقق نہیں گذرا۔ کیا جین صاحب یہ بتا سکتے ہیں کہ ان ہندو ادیبوں کو اُردو دنیا میں جو شہرت، عزت، نام، مرتبہ اور اعزاز حاصل ہوا اس کے لیے انھوں نے کن مسلمانوں کی ''خوشنودی'' پر نظر رکھی تھی یا آج کے ہندو ادیب اُردو دنیا میں اپنا مقام بنانے کے لیے کن مسلمانوں کی خوشنودی میں لگے ہوئے ہیں یا خود ان کی (گیان چند جین کی) اُردو دنیا میں آج جو قدر و منزلت ہے وہ کن مسلمانوں کی خوشنودی یا خوشامد کا ثمرہ ہے؟

جیسا کہ پہلے باب میں کہا گیا ہے کہ گیان چند جین کی نظروں میں اُردو ادب کانٹے کی طرح کھٹکتا ہے کیوں کہ اس میں بقول ان کے ''ہندوؤں کی تذلیل و اہانت'' کی گئی ہے (ص ۲۰۰)۔ جین صاحب نے اُردو کے پرانے قصے کہانیوں میں سے ڈھونڈ ڈھونڈ کر ایسی مثالیں پیش کی ہیں جہاں دیومالائی شخصیتوں کا ذکر بقول ان کے ''مناسب آداب کے ساتھ'' نہیں کیا گیا ہے۔ کیا ہی اچھا ہوتا اگر وہ ہندی ادب سے بھی ایسی مثالیں پیش کرتے جن میں مسلمانوں کی تذلیل و اہانت کی گئی ہے اور جہاں ان کے مذہبی جذبات اور ملّی وقار کو ٹھیس پہنچائی گئی ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ اُردو ادب میں ایسی بے شمار نظمیں اور اشعار موجود ہیں جن میں ہندوؤں کے مذہبی پیشواؤں کی ستائش کی گئی ہے اور ان کی عظمت کے گن گائے گئے ہیں۔ اگر صرف اقبال کی نظم ''رام'' کو ہی دیکھیں تو اندازہ ہوگا کہ اقبال کے دل میں رام چندر جی کی کتنی عزت و عظمت تھی کہ انھیں ''امامِ ہند'' کے لقب سے یاد کیا:

ہے رام کے وجود پہ ہندوستاں کو ناز
اہلِ نظر سمجھتے ہیں اس کو امامِ ہند
('بانگِ درا')

اسی طرح ایک مسلمان شاعر کو ''کالی کی جے'' بولنے میں بھی کوئی قباحت نہیں:

سانولی دیکھ کے صورت کسی متوالی کی
ہوں مسلمان مگر بول اٹھوں جے کالی کی
(امیر مینائی)

گیان چند جین نے اُردو ادب پر ''جنسی جارحیت'' کا بھی الزام لگایا ہے (دیکھیے متذکرہ کتاب، ص ۱۸۹)۔ انھوں نے اُردو کے بعض قدیم قصوں سے ایسی مثالیں پیش کی ہیں جن میں عاشق مسلمان ہوتا ہے اور محبوبہ ہندو لیکن وہ اپنا مذہب چھوڑ کر ''مشرف بالاسلام'' ہو جاتی ہے۔ انھوں نے بعض ایسی مثنویوں کی نشاندہی کی ہے ''جن میں محبوبائیں

کوشاں رہتے تھے۔ایسے ہی ایک شخص کا نام سر جارج ابراہم گریرسن تھا۔گریرسن کا تعلق اگرچہ بنگال سول سروس سے تھا لیکن بعد میں وہ ہندوستانی لسانیات کے ماہر اور *Linguistic Survey of India* (=لسانی جائزۂ ہند) کے مصنف کی حیثیت سے مشہور ہوا۔ یہ ہندی زبان کا زبردست حمایتی تھا اور اس کی ترویج وترقی کا دل سے خواہاں تھا۔ یہ ناگری پرچارنی سبھا کا، جو ہندی اور ناگری رسمِ خط کے 'پرچار' کے لیے ۱۸۹۳ء میں بنارس میں قائم کی گئی تھی، باقاعدہ رکن تھا۔ بقول حکم چند نیر، ''گریرسن نے شمال مغربی صوبجات کی عدالتوں اور دفتروں میں ہندی کو اُردو کے برابر درجہ دلانے کے لیے ۱۸/اپریل ۱۹۰۰ء کے میکڈانل کے فیصلے کے سلسلے میں نہایت اہم رول ادا کیا تھا'' (ایضاً،ص ۸۸)۔

شیام سندر داس جو ناگری پرچارنی سبھا کے بانیوں میں سے تھے اپنی خودنوشت 'میری آتم کہانی' میں لکھتے ہیں کہ انھوں نے ''گریرسن کو ہندی کی حمایت میں مضمون لکھ کر کسی اخبار میں چھپوانے کے لیے لکھا تھا۔گریرسن نے کچھ جواب نہ دیا۔شیام سندر داس نے شکایتی خط لکھا۔اس دوران میں میکڈانل کا فیصلہ شائع ہو چکا تھا تو گریرسن نے شیام سندر داس کو لکھا کہ میں نے پسِ پردہ رہ کر ہندی کے لیے جو کچھ کیا ہے وہ مضمون لکھ کر نہ کر سکتا تھا۔'' (بحوالہ حکم چند نیر، متذکرہ کتاب،ص ۸۸)

گیان چند جین نے اپنی کتاب 'ایک بھاشا...' میں کرسٹوفر کنگ کے حوالے سے لکھا ہے کہ ''کالج میں کبھی ہندی کا الگ شعبہ قائم نہیں ہوا جب کہ ہندوستانی، عربی اور فارسی کے تھے'' (ص ۱۶۶)۔ کنگ اور جین کو معلوم ہونا چاہیے کہ فورٹ ولیم کالج میں ہندی کا الگ شعبہ قائم کرنے کی ضرورت ہی نہ تھی کیوں کہ ۱۸۰۰ء میں جب کلکتے میں یہ کالج قائم ہوا تو اس وقت ہندی (= کھڑی بولی ہندی) کا وجود نہ تھا۔ یہ زبان فورٹ ولیم کالج کے قیام کے بعد معرضِ وجود میں آئی۔ اس عہد میں علاقائی بولیاں، مثلاً برج بھاشا، اودھی، راجستھانی وغیرہ ضرور رائج تھیں لیکن کھڑی بولی ہندی نام کی کوئی چیز نہ تھی۔ یہی وجہ ہے کہ ۱۸۲۴ء کے اواخر میں فورٹ ولیم کالج کونسل نے گورنر جنرل سے ایسٹ انڈیا کمپنی میں بھرتی ہونے والے نئے ملازمین کو ہندستانی کے بجائے برج بھاشا کی تعلیم دیے جانے کی سفارش کی تھی۔ اگر اس وقت کھڑی بولی ہندی موجود ہوتی تو کالج کونسل کے ارباب برج بھاشا کو پڑھائے جانے کی سفارش کیوں کرتے اور گورنر جنرل اس تجویز پر ''صاد'' کیوں کرتے؟

فورٹ ولیم کالج کے ابتدائی دور میں بھی گلکرسٹ نے ''بھاکھا منشی'' کی ہی تقرری کی سفارش کی تھی، نہ کہ ہندی منشی کی۔ کیوں کہ ہندی (= کھڑی بولی ہندی) نام کی زبان کا اس وقت کوئی وجود تھا ہی نہیں اور لفظِ ہندی بالتخصیص اُردو کے لیے ہی استعمال ہوتا تھا۔ فورٹ ولیم کالج کے مترجمین و مصنفین بھی 'ہندی' سے اُردو ہی مراد لیتے تھے۔ یہاں تک کہ قرآن کے اُردو ترجمے کو بھی ہندی ترجمہ کہا جاتا تھا۔ گیان چند جین کو بھی اس بات سے اتفاق ہے کہ ہندی، اردو کا ہی ایک نام تھا۔ وہ لکھتے ہیں:

''انیسویں صدی کی ابتدا تک 'ہندی' نام اُردو کے لیے مستعمل تھا۔'' ('ایک بھاشا...'،ص ۱۳۴)

لیکن اس بات کے وافر شواہد موجود ہیں کہ نہ صرف انیسویں صدی کی ابتدا تک بلکہ پوری انیسویں صدی کے دوران زبانِ اُردو کے لیے 'اُردو' نام کے علاوہ 'ہندی' نام بھی مستعمل رہا ہے، بلکہ اقبال نے تو بیسویں صدی کے اوائل میں بھی اپنی فارسی مثنوی 'اسرارِ خودی' میں اُردو کے لیے ہندی نام استعمال کیا ہے:

گرچہ ہندی در عذوبت شکر است
طرزِ گفتارِ دری شیریں تر است

(یہاں ''ہندی'' سے مراد اُردو اور ''دری'' سے فارسی مراد ہے۔)

اس امر کا ذکر کیا جاچکا ہے کہ انیسویں صدی کے دوران 'ہندستانی' سے بلاشرکتِ غیرے (Exclusively) 'اُردو' ہی مراد لی جاتی تھی کوئی اور زبان نہیں، نیز جس زبان کو انگریز ''ہندستانی''

("Hindoostanee") کہتے تھے وہ زبان 'اُردو' ہی تھی جو فارسی (یا عربی فارسی) رسمِ خط میں لکھی جاتی تھی جیسا کہ آج بھی لکھی جاتی ہے، لیکن یہ اب اُردو کا اپنا رسمِ خط ہو گیا ہے اور اسے اُردو رسمِ خط کہنا ہی درست ہے۔ ڈاکٹر ستیہ پال آنند اپنے ایک مضمون ''فورٹ ولیم کالج اور ابتدائی ڈکشنریاں'' (مطبوعہ 'اخبارِ اُردو' [اسلام آباد]، جنوری ۲۰۰۷ء) میں ''ہندوستانی مساوی اُردو'' کے ذکر کے بعد لکھتے ہیں:

''اس زبان کا، جسے ''ہندوستانی'' کہا گیا ہے (بلاشرکتِ غیرے) رسم الخط ناگری نہیں تھا بلکہ Parso-Arabic تھا۔''

بعض اہلِ ہندی کو یہ غلط فہمی رہی ہے کہ انگریز 'ہندستانی' سے 'اُردو' کے علاوہ 'ہندی' (ناگری رسمِ خط میں لکھی جانے والی کھڑی بولی ہندی) بھی مراد لیتے تھے۔ انگریزوں نے ناگری رسمِ خط میں لکھی جانے والی کھڑی بولی ہندی کو کبھی ہندستانی نہیں کہا۔ وہ ایسی زبان کو ''بھاکھا'' کہتے تھے۔ لیکن بھاکھا سے شمالی ہندوستان کی دیگر علاقائی بولیاں بھی مراد لی جاتی تھیں۔

جہاں تک کہ ناگری لپی (رسمِ خط) کا تعلق ہے تو یہ بات غالباً کسی اہلِ علم سے پوشیدہ نہیں کہ اس زمانے میں یہ ایک غیر مقبول رسمِ خط تھا اور اس کی افادیت بہت کم تھی۔ یہی وجہ ہے کہ گلکرسٹ کے عہد میں فورٹ ولیم کالج کے ہندستانی شعبے میں جن ۳۶ منشیوں/ مترجموں/ مصنفوں کا تقرر ہوا تھا اور جن کی فہرست کا نقشہ، مع ان کی تقرری کی تاریخوں، عہدوں اور تنخواہوں کی تفصیلات کے، محمد عتیق صدیقی نے اپنی کتاب 'گل کرسٹ اور اس کا عہد' (ص ۱۷۵ تا ۱۷۷) میں پیش کیا ہے ان میں ''بھاکھا منشی'' (للوجی لال) کے علاوہ صرف ایک ''ناگری نویس'' (کاشی راج) اور ایک ''ناگری خوش نویس'' (مہانند) تھا۔ باقی تمام ملازمین، باستثنائے چند، صرف اُردو مساوی ہندستانی (اُردو = ہندستانی) کے کاموں پر مامور کیے گئے تھے۔

انیسویں صدی کے دوران ناگری رسمِ خط کو کتنا ''غیر اہم'' سمجھا جاتا تھا، اس کا اندازہ میجر جوزف ٹیلر کے اُردو-انگریزی لغت *A Dictionary, Hindoostanee and English* کے تخفیف شدہ ایڈیشن (لندن: ۱۸۲۰ء) کے دیباچے سے بخوبی ہوتا ہے جس میں ناگری رسمِ خط کی عدمِ مقبولیت کی وجہ سے اسے پورے طور پر ترک کر دیے جانے کی بات کہی گئی ہے:

"A knowledge of the Nagree character being comparatively of little use to the generality of Hindoostanee scholars, I have entirely discarded it...."

(بحوالہ ستیہ پال آنند، متذکرہ مضمون)

اس لغت میں تمام الفاظ اُردو (نسخ ٹائپ) میں دیے گئے ہیں اور ان کے تلفظات رومن (سیدھے Font) میں۔ ہر لفظ کے آگے اس کے انگریزی معنی ترچھے حروف (Italic) میں دیے گئے ہیں۔ اس لغت میں کہیں بھی ناگری رسمِ خط کا استعمال نہیں ہوا ہے، مثلاً:

A ناقه naqu, f. (from نوق) *A she camel.*

P ناگاه nagah, *Suddenly, unexpectedly, all at once, unawares.*

H همین humen, *To us.* Humeen, *We, ourselves.*

S هنس huns, m. *A duck.*

(نوٹ: A سے عربی، P سے پرشین (فارسی)، H سے ہندستانی اور S سے سنسکرت مراد ہے)۔

اس سے پہلے گلکرسٹ نے جو انگریزی-اُردو لغت *A Dictionary, English and*

*Hindoostanee* کے نام سے دو جلدوں میں (علی الترتیب ۱۷۸۶ء اور ۱۷۹۰ء میں) شائع کیا تھا اس میں انگریزی الفاظ کے معنی پہلے رومن اور بعد میں اُردو رسمِ خط (نستعلیق) میں دیے گئے ہیں اور کہیں بھی ناگری رسمِ خط کا استعمال نہیں کیا گیا ہے، مثلاً:(۶)

TO ABANDON, h. chhorna چھوڑنا teagna تیاگنا tujna تجنا a. turk kurna ترک کرنا۔

ABANDONED, a. khalee خالی h. soona سونا oojar اوجاڑ p. weeran ویران۔

(نوٹ:h سے ہندستانی،a. سے عربی اور p. سے پرشین (فارسی) مراد ہے)۔

اس دور میں ناگری رسمِ خط کے غیر اہم ہونے کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ عدالتوں اور دفتروں میں ناگری میں درخواستیں دینے والے عنقا تھے اور درخواستیں لکھنے والے محرر ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتے تھے کیونکہ گیان چند جین کے بقول ''یو پی کے علاقے میں پوری انیسویں صدی میں دفتروں اور عدالتوں میں اُردو کا غلبہ رہا'' (متذکرہ کتاب، ص ۱۸۶)۔ اس صورتِ حال سے نمٹنے کے لیے ۱۸۹۳ء میں بنارس میں ناگری پرچارنی سبھا کا قیام عمل میں آیا۔ حکم چند نیر اس جہت میں سبھا کی سرگرمیوں کے بارے میں لکھتے ہیں:

> ''عدالتوں میں ہندی اور ناگری کو رائج کرنے کے لیے اس نے [سبھا نے] مختلف شہروں کے وکیلوں اور محرروں سے رابطہ قائم کیا۔ ناگری میں بلا معاوضہ درخواستیں لکھنے کے لیے ہر ضلع کی عدالت میں ایک تنخواہ دار ناگری نویس محرر مقرر کرنے کی کوشش کی۔ ۱۹۰۳ء میں پہلا تنخواہ دار ناگری نویس محرر بنارس کی عدالت میں مقرر کیا۔''
> ('اُردو کے مسائل'، ص ۱۲۹)

ان مثالوں اور دلیلوں سے یہ بات ثابت ہو جاتی ہے کہ اٹھارہویں صدی کے اواخر میں اور پوری انیسویں صدی کے دوران ہندستانی مساوی اُردو (ہندستانی = اُردو) تھی نہ کہ ہندستان مساوی ہندی (ہندستانی = ہندی)، نیز ہندستانی کہی جانے والی زبان اُردو رسمِ خط میں لکھی جاتی تھی نہ کہ ناگری رسمِ خط میں۔

اس سماجی اور تہذیبی حقیقت سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ کھڑی بولی کو، جس سے بعد میں ہندی تشکیل پذیر ہوئی، ہندوؤں نے مسلمانی بولی/زبان سمجھ کر بُری طرح نظر انداز کر رکھا تھا۔ اسے وہ بہ نظرِ حقارت دیکھتے تھے اور اس کے لیے ''ملیچھ بھاشا'' جیسا تحقیری کلمہ استعمال کرتے تھے۔ لہٰذا اس میں ہندوؤں نے انیسویں صدی کے آغاز تک نہ تو با قاعدہ نثر لکھی تھی اور نہ ہی شاعری کی تھی۔ شاعری تو اس سے کوسوں دور تھی۔ نومولود کھڑی بولی ہندی میں سلسلہ وار نثری نمونے انیسویں صدی کے اوائل سے ملنا شروع ہوتے ہیں اور شعری نمونے بیسویں صدی سے۔ انیسویں صدی سے پہلے اس کا نام بھی ہندی نہ تھا۔ کیوں کہ یہ نام بلا شرکتِ غیرے اُردو کے لیے مستعمل تھا۔ لہٰذا کس بنیاد پر فورٹ ولیم کالج کے اربابِ حل وعقد ہندی کا الگ شعبہ قائم کرتے؟ اور اگر ایسا شعبہ قائم بھی کر دیا جاتا تو وہاں ہندی کے نام پر کیا پڑھایا جاتا؟ کیوں کہ ہندی (= کھڑی بولی ہندی) میں نہ تو نثر تھی اور نہ نظم، اور نہ ہی اس زبان کا چلن تھا۔ ہندی کی کم مائیگی کا اس سے بڑا ثبوت اور کیا ہو سکتا ہے کہ گلکرسٹ نے ۱۸۰۱ء میں فورٹ ولیم کالج کے ہندی کے طالب علموں کے لیے اُردو شاعر عبداللہ مسکین کا ایک مرثیہ دیوناگری رسمِ خط میں چھاپا تھا۔ اس کے علاوہ مرزا کاظم علی جوان نے 'سنگھاسن بتیسی' اور 'سکنتلا ناٹک' اور مظہر علی خاں ولا نے 'بیتال پچیسی' اور [قصہ] 'مادھونل' جیسی کتابیں پہلے اُردو ہی میں لکھی تھیں جن کے لیے انھیں انعامات ملے تھے۔ گلکرسٹ کی ایما پر بعد میں یہ کتابیں دیوناگری رسمِ خط میں منتقل کی گئیں۔

اس کے علی الرغم اُردو پورے شمالی ہندوستان میں جاری وساری تھی۔ اُردو کی ادبی روایاتِ نثر ونظم بھی نہایت قدیم و توانا تھیں اور اُردو کو ہندی پر ہر لحاظ سے فوقیت حاصل تھی۔ شمالی ہندوستان کے علاوہ دوسرے علاقوں میں بھی یہ زبان بولی اور سمجھی جاتی تھی۔ گلکرسٹ نے ۱۷۹۸ء میں جب اپنی چوتھی کتاب *The Oriental Linguist* (= مشرقی زبان

داں) شائع کی تو اُردو کو ''ہندوستان کی مقبولِ عام زبان ('' The Popular Language of Hindoostan'') کے نام سے موسوم کیا۔ لہٰذا ایسٹ انڈیا کمپنی کے نو وارد سول ملازمین کو اُردو زبان، جسے انگریز ''ہندستانی'' (''Hindoostanee'') کہتے تھے، کی تعلیم دینا نہایت ضروری ہو گیا تھا۔ اسی مقصد کے تحت گلکرسٹ نے جو ہندستانی زبان (=اُردو زبان) کا ماہر تھا، سب سے پہلے کلکتے میں جنوری ۱۷۹۹ء میں ایک مدرسہ قائم کیا جس کا نام اس نے اورینٹل سیمی نری (Oriental Seminary) رکھا۔ یہ مدرسہ گورنر جنرل ویلزلی کی ایما پر قائم کیا گیا تھا اور اسے سرکاری ادارے کی حیثیت حاصل تھی۔ گلکرسٹ کا یہ مدرسہ ڈیڑھ سال تک قائم رہا۔ اسی کی بنیادوں پر کلکتے ہی میں ۱۰ر جولائی ۱۸۰۰ء کو بڑے پیمانے پر فورٹ ولیم کالج کا قیام عمل میں آیا، کیوں کہ ویلزلی کو اس بات کا شدید احساس تھا کہ کمپنی کے نو وارد سول ملازمین کو سرکاری زبان فارسی کے ساتھ ساتھ ہندوستانی زبان 'اُردو' کی بھی تعلیم دی جانی چاہیے۔ اورینٹل سیمی نری کے قیام تک گلکرسٹ اُردو زبان سے بہت اچھی طرح واقف ہو چکا تھا اور اس نے انگریزی-اُردو دولسانی لغت دو جلدوں میں *A Dictionary, English and Hindoostanee* کے نام سے شائع کی تھی۔ علاوہ ازیں اس نے ۱۷۹۶ء میں اُردو زبان کی قواعد بھی *A Grammar of the Hindoostanee Language* کے نام سے شائع کی تھی۔ ان کتابوں کی اشاعت سے گلکرسٹ اُردو اسکالر اور مشرقی زبان داں کی حیثیت سے مشہور ہو چکا تھا اور اس کی شہرت انگلستان تک پہنچ چکی تھی، چنانچہ ۱۸۰۰ء میں جب فورٹ ولیم کالج قائم ہوا تو اسی سال اس کا تقرر ہندستانی زبان کے شعبے میں پروفیسر اور صدر کی حیثیت سے کر دیا گیا۔

جیسا کہ پہلے کہا جا چکا ہے کہ ایسٹ انڈیا کمپنی اور فورٹ ولیم کالج کے اربابِ حل وعقد اردو کو ''ہندستانی زبان'' یا صرف ''ہندستانی'' کہتے تھے کیوں کہ ان کے نزدیک اُردو ہی ''ہندوستان کی مقبولِ عام زبان'' تھی۔ اسی لیے فورٹ ولیم کالج کے اُردو زبان کی تعلیم وتدریس سے متعلق شعبے کا نام ہندستانی شعبہ رکھا گیا۔ اس عہد میں اُردو بمقابلہ ہندی (=زمانۂ حال کی ہندی) یا ہندستانی بمقابلہ ہندی (=زمانۂ حال کی ہندی) نام کی کوئی چیز نہ تھی، کیوں کہ ہندی (=دیوناگری رسمِ خط میں لکھی جانے والی زمانۂ حال کی کھڑی بولی ہندی) ابھی پیدا ہی نہیں ہوئی تھی اور لفظِ ہندی، جیسا کہ اوپر کہا گیا ہے، بلاشرکتِ غیرے صرف اُردو زبان کے لیے مستعمل تھا۔ علاقائی بولیاں اپنے اپنے ناموں سے جانی جاتی تھیں، یا انھیں محض بھاکھا/ بھاشا کہہ دیا جاتا تھا۔ فورٹ ولیم کالج کے ہندستانی شعبے کے منشی جو سب کے سب اُردو داں تھے فورٹ ولیم کالج کو ''مدرسۂ ہندی'' کہتے تھے اور ہندستانی شعبے کو (جس کے گلکرسٹ پروفیسر اور صدر تھے) ''تفریقِ ہندی'' یا ''تفریقِ ہندوی'' کہتے تھے اور گلکرسٹ کو 'مدرسِ ہندی' کے نام سے یاد کرتے تھے۔

ان منشیوں نے اپنے تراجم وتالیفات کے دیباچوں میں جہاں اپنے حالاتِ زندگی اور دیگر کوائف بیان کیے ہیں وہیں انھوں نے اُردو کے بارے میں بھی کچھ نہ کچھ لکھا ہے۔ اُردو کے لیے لفظِ ''اُردو'' کے علاوہ ''زبانِ اُردو''، ''اُردوے معلّیٰ''، ''ہندی''، ''ہندوی''، ''زبانِ ہندی''، ''زبانِ ریختہ'' جیسے نام بھی استعمال کیے ہیں، مثلاً میر امّن نے 'باغ وبہار' میں ''حقیقت اُردو زبان کی''، ''اُردو کے لوگ''، ''ایک زبان اُردو کی مقرر ہوئی'' جیسے فقرے استعمال کیے ہیں۔ میر امّن نے اپنی ایک دوسری کتاب 'گنجِ خوبی' میں ''اُردوے معلّیٰ کی زبان'' کا فقرہ بھی استعمال کیا ہے اور اس کتاب کی ابیات کے بارے میں لکھا ہے کہ ''ان کو بھی اپنی سمجھ کے موافق جوں کا توں ہندی میں نظم کیا''۔ میر بہادر علی حسینی 'اخلاقِ ہندی' کے دیباچے میں لکھتے ہیں کہ انھوں نے ''زبانِ فارسی سے ترجمہ سلیس روا جی ریختے میں، جسے خاص وعام بولتے ہیں کیا، اور نام اس کا 'اخلاقِ ہندی' رکھا۔'' اسی طرح حیدر بخش حیدری نے جب فارسی تصنیف 'طوطی نامہ' کا اُردو میں ترجمہ کیا تو دیباچے میں لکھا کہ ''زبانِ ہندی میں موافق محاورۂ اُردوے معلّیٰ کے ....ترجمہ کیا اور نام اس کا 'توتا کہانی' رکھا۔'' حیدری نے خاتمۂ کتاب میں مزید لکھا کہ ''ظاہراً معلوم ہوتا ہے کہ ہندی میں حرف طوے نہیں اور اس حقیر نے طوطی نامۂ فارسی کو زبانِ ریختہ میں لکھا، اس واسطے اس طوطی کی طوئے کو تے سے بدل دیا۔'' حیدر بخش

حیدری کی دوسری مشہور کتاب 'آرایش محفل' ہے جو ایک فارسی کتاب کا ترجمہ ہے۔ اس کے بارے میں وہ لکھتے ہیں کہ ''جان گلکرسٹ صاحب دام اقبالہٗ کے حکم سے .... زبانِ ریختہ میں اپنی طبع کے موافق ترجمہ نثر میں کیا اور اس کا نام 'آرایش محفل' رکھا۔'' فورٹ ولیم کالج کے مصنفین میں شیر علی افسوس بھی تھے جنھوں نے 'باغِ اُردو' کے نام سے ایک کتاب لکھی تھی۔ وہ اس کے دیباچے میں لکھتے ہیں کہ ''بارے فضلِ ایزدی اور لطفِ سرمدی سے تمام کتاب زبانِ اُردو میں لکھی اور مقبول خاص و عام کی ہوئی۔ نام اس کا 'باغِ اُردو' رکھا۔'' فورٹ ولیم کالج میں گلکرسٹ کی ایما پر قرآن شریف کے اُردو ترجمے کا کام بھی پایۂ تکمیل کو پہنچا تھا اور اس کے ۵۶ صفحات چھپ بھی گئے تھے لیکن گلکرسٹ کے جانے کے بعد اربابِ کالج نے اس کی طباعت رکوادی تھی۔ اس ترجمے کا کام کئی لوگوں نے انجام دیا تھا جن میں مرزا کاظم علی جوان بھی تھے۔ وہ اس کے دیباچے میں لکھتے ہیں، ''قرآن شریف کا ترجمہ زبانِ ریختہ میں تمام ہوا۔'' اسی دیباچے میں کئی جگہ ''ہندی'' کا لفظ بھی استعمال ہوا ہے، مثلاً ''اگر فارسی ترجمہ ہوا ہے تو ہندی میں کیا کفر ہے''، یا ''ترجمہ کلام اللہ کا اگرچہ ہندی زبان میں ہے، ہند کے لوگ بخوبی سمجھیں گے''، یا ''یقین ہے کہ سہج سہج کتابیں اس عصر میں عربی و فارسی سے ہندی میں ہوئی ہیں''، وغیرہ۔ کاظم علی جوان نے 'سکنتلا ناٹک' بھی اُردو میں لکھا۔ وہ اس کے دیباچے میں لکھتے ہیں کہ ''گلکرسٹ صاحب بہادر دام ظلہٗ کے حسب الحکم کاظم علی جوان نے اسے زبانِ ریختہ میں بیان کیا۔'' اسی دیباچے میں جوان نے گلکرسٹ کو 'مدرسِ ہندی'' لکھا ہے:

> ''کرنل اسکاٹ صاحب جو لکھنؤ کے بڑے صاحب [رزیڈنٹ] ہیں، انھوں نے حسب الطلب گورنر جنرل بہادر دام ملکہ کے ۱۸۰۰عیسوی میں کتنے شاعروں کو سرکارِ عالی [کمپنی] کے ملازموں میں سرفراز فرما کر اشرف البلاد کلکتے کو روانہ کیا۔ انہوں میں احقر بھی یہاں وارد ہوا، اور موافق حکم حضور خدمت میں مدرسِ ہندی کے، جو صاحب والا مناقب جان گلکرسٹ صاحب بہادر دام ظلہٗ ہیں، شرف اندوز ہوا۔ دوسرے ہی دن انہوں نے نہایت مہربانی والطاف سے ارشاد فرمایا کہ سکونتلا [سکنتلا] ناٹک کا ترجمہ اپنی زبان کے موافق کر۔'' (بحوالہ محمد عتیق صدیقی، 'گلِ کرسٹ اور اس کا عہد'، ص ۲۰۴)۔

مرزا علی لطف، نہال چند لاہوری اور باسط خاں اگرچہ فورٹ ولیم کالج کے ملازم نہ تھے لیکن گلکرسٹ نے ان سے کالج کے ہندستانی زبان کے شعبے کے لیے کتابیں لکھوائیں۔ لطف نے فارسی تذکرے 'گلزارِ ابراہیم' (از علی ابراہیم خاں) کی بنیاد پر اُردو میں تذکرہ 'گلشنِ ہند' لکھا جس میں وہ لکھتے ہیں کہ 'ان فارسی کتابوں کے ہندی نثر کرنے سے مراد ہمیں یہ ہے کہ صاحبانِ انگریز تازہ ولایت سے جو آتے ہیں ہم ان کی تربیت کے لیے سارا یہ خونِ جگر کھاتے ہیں۔'' نہال چند لاہوری نے تاج الملوک اور گل بکاؤلی کے قصے کو فارسی سے اُردو میں منتقل کیا اور اس کا نام 'مذہبِ عشق' رکھا۔ چنانچہ وہ اس کے دیباچے میں لکھتے ہیں کہ ''اس نحیف نے مارکوئس ولزلی، نوابِ گورنر جنرل بہادر دام اقبالہٗ کے عہد میں، ہندی میں تالیف کیا اور نام اس کا 'مذہبِ عشق' رکھا۔'' اسی طرح باسط خاں 'گلشنِ ہند کے دیباچے میں لکھتے ہیں کہ ''بہ طریق بسم اللہ کے اگر اتنی عبارت ہندی تحریر میں یا تقریر میں آئی تو کچھ کلمۂ کفر نہیں۔''

ان دلائل و شواہد اور معروضی حقائق سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ انیسویں صدی کے اوائل میں جو زبان ''ہندی'' کے نام سے موسوم تھی وہ ہماری آج کی اُردو تھی، نہ کہ زمانۂ حال کی ناگری ہندی کیوں کہ اِس ہندی کا تو اس وقت کوئی وجود ہی نہ تھا۔ چنانچہ آج سے دو سو سال پہلے 'ہندی' سے صرف ایک ہی زبان مراد لی جاتی تھی اور وہ تھی 'اُردو'۔ یہی زبان 'ریختہ' کہلاتی تھی اور اسی کا دوسرا نام 'ہندستانی' تھا۔ لہٰذا اربابِ فورٹ ولیم کالج ایک ہندی یعنی اُردو کی موجودگی میں کسی دوسری ہندی (جس کا وجود ہی نہ ہو) کا شعبہ کیسے قائم کر سکتے تھے۔ گیان چند جین نے یہ بات کہ، فورٹ ولیم کالج میں ہندی کا شعبہ نہ تھا، آج کے لسانی تناظر کو پیش نظر رکھتے ہوئے کہی ہے۔ اگر ان کی نظر آج سے دو سو سال پہلے کے شمالی ہندوستان کے لسانی و تہذیبی منظر نامے پر مرکوز ہوتی تو وہ ہرگز یہ بات نہ کہتے۔ کسی عہد کے لسانی

مسائل پر لکھتے وقت اس عہد کے تہذیبی وعمرانی پہلوؤں پر بھی غور کرنا ضروری ہوتا ہے۔ گیان چند جین صرف فورٹ ولیم کالج کے ریکارڈز کو ٹٹو لتے ہیں، ان کی نظریں اس عہد کے سماجی، سیاسی اور تہذیبی منظر نامے پر نہیں جاتیں کہ صحیح نتائج اخذ کر سکیں۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کے اربابِ حل وعقد نے اُردو کی تہذیبی اہمیت اور سماجی قدر و قیمت نیز ضرورت کو سمجھا اور اس کے افادی پہلوؤں پر نظر رکھتے ہوئے عصری تقاضوں کو اس کے ساتھ ہم آہنگ کرنے کی کوشش کی۔ یہ رتبہ شمالی ہندوستان کی کسی اور زبان کو حاصل نہ تھا۔ اسی لیے فورٹ ولیم کالج میں اُردو کی تعلیم و تدریس کے لیے ایک علیٰحدہ شعبہ قائم کیا گیا جسے ہندستانی شعبہ کہا گیا۔ ہندی (کھڑی بولی ہندی) کی اس وقت نہ تو کوئی لسانی اہمیت تھی اور نہ سماجی قدر و قیمت اور افادیت۔ یہی وجہ ہے کہ انیسویں صدی کے پانچویں دہے میں بھی بنارس سنسکرت کالج (بعدۂ کوئنز کالج) کے ہندو طلبہ تک ہندی پڑھنے سے گھبراتے تھے بلکہ گریز کرتے تھے۔ اس کا سب سے بڑا ثبوت متذکرہ کالج کے پرنسپل ڈاکٹر بیلن ٹائن، جو ہندی کا زبردست حمایتی تھا، کی وہ کوششیں ہیں جو اس نے اپنے کالج کے طلبہ میں ہندی سے رغبت پیدا کرنے اور انھیں اس زبان کی تحصیل کی جانب مائل کرنے کے لیے کی تھیں، لیکن اس میں وہ ناکام رہا تھا۔ یہ ذکر فورٹ ولیم کالج کے قیام کے ۴۵ سال بعد کا ہے۔ اس سے اس بات کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ فورٹ ولیم کالج کے قیام کے وقت ہندی اور ہندی تعلیم کی کیا کیفیت رہی ہوگی۔

سنہ ۱۸۰۰ء کے آس پاس شمالی ہندوستان میں جہاں مختلف بولیوں کے مختلف نام رائج تھے وہیں ایک نام 'بھاکھا' بھی مستعمل تھا جس کا ماخذ سنسکرت لفظ 'بھاشا' (= زبان) ہے۔ یہ نہ صرف برج بھاشا (جو دہلی کے جنوب مشرقی علاقے کی بولی ہے اور جس کا مرکز متھرا ہے) کے لیے مستعمل تھا بلکہ کسی بھی علاقائی یا مقامی بولی کو 'بھاکھا' کہہ دیا جاتا تھا۔ کچھ اہلِ علم اسے زمانۂ حال کی ناگری ہندی کی ابتدائی شکل مانتے ہیں۔ اسی لیے اس زمانے (انیسویں صدی کی ابتدا) میں ناگری ہندی کو بھی اکثر بھاکھا کہہ دیا جاتا تھا۔ یہ کوئی مستقل اور مخصوص بولی یا زبان نہ تھی اور نہ ہی اس زمانے میں اس کی کوئی اہمیت تھی۔ منشی سدا سکھ لال جو کھڑی بولی ہندی کی کتاب 'سکھ ساگر' کے مصنف بتائے جاتے ہیں، بنیادی طور پر اُردو کے شاعر تھے اور نیاز تخلص کرتے تھے۔ انھوں نے 'بھاکھا' کی حقیقت صرف ایک مصرع میں بیان کر دی ہے، ع

رسم و رواج بھاکھا کا دنیا سے اٹھ گیا

'بھاکھا' ایک عام لسانی اصطلاح تھی جس کا اطلاق کسی بھی علاقائی بولی کے لیے، جو اُردو/ ہندی/ ہندوی / ریختہ/ ہندستانی نہ ہو، ہو سکتا تھا۔ لیکن چوں کہ اس کی کوئی اہمیت نہ تھی اس لیے اس کا چلن روز بروز کم ہوتا جاتا تھا اور لوگ شائستہ اور ترقی یافتہ زبان اردو کی جانب مائل ہوتے جاتے تھے، جیسا کہ منشی سدا سکھ لال نیاز کے متذکرۂ بالا مصرع سے بھی ظاہر ہے۔ تاہم گلکرسٹ نے فورٹ ولیم کالج کے ہندستانی زبان کے شعبے میں جو بنیادی طور پر اُردو زبان کا شعبہ تھا ۷رجون ۱۸۰۲ء کو پچاس روپے ماہانہ مشاہرے پر ایک ''بھاکھا منشی'' (للو جی لال) کا تقرر کروایا۔ لیکن گلکرسٹ جب فروری ۱۸۰۴ء میں مستعفی ہو کر کالج سے الگ ہو گئے تو ان کے جانشین کی تجویز پر ۱۱رجون ۱۸۰۴ء کو للو جی لال کو ''غیر ضروری'' قرار دے کر برطرف کر دیا گیا۔ اس عہد میں ہندی (= کھڑی بولی ہندی) کی کیا اہمیت وافادیت تھی، اس امر کا اندازہ صرف اسی بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ فورٹ ولیم کالج میں ایک بھاکھا منشی تک کی کھپت نہ ہو سکی، ہندی کا الگ شعبہ قائم کرنا تو دور کی بات تھی۔ جین صاحب کو یہ بات سوچنی چاہیے تھی کہ فورٹ ولیم کالج کے ارباب نے للو جی لال کو جو بھاکھا منشی کے عہدے پر فائز تھے، بالآخر محض دو سال کے قلیل عرصے میں ''غیر ضروری'' قرار دے کر کیوں برطرف کر دیا تھا؟ جب کہ اُردو کے درجنوں منشی اور مصنفین و مترجمین، مثلاً شیر علی افسوس، مرزا کاظم علی جوان، مظہر علی خاں ولا، میر بہادر علی حسینی، میر امن، حیدر بخش حیدری، خلیل علی خاں اشک، مرزا محمد فطرت لکھنوی، مولوی حفیظ الدین، مرتضیٰ خاں، تصدق حسین، واجد علی وغیرہ اسی طرح اپنے اپنے عہدوں پر بحال اور اُردو

کے تصنیفی وتالیفی کاموں میں منہمک رہے۔ گیان چند جین نے للوجی لال کی فورٹ ولیم کالج میں تقرری کا ذکر تو کیا ہے لیکن ان کی برطرفی کی بات کو وہ دبا گئے ہیں۔ کیونکہ کہ اگر وہ للوجی لال کی برطرفی کا ذکر کرتے تو انھیں یہ بھی بتانا پڑتا کہ انھیں کیوں برطرف کردیا گیا تھا۔ اس طرح اُس عہد میں ہندی کی عدم مقبولیت اور غیر افادیت کا راز فاش ہوجاتا۔ گیان چند جین کو فورٹ ولیم کالج پر یہ الزام عائد کرنے سے پہلے کہ ''فورٹ ولیم کالج میں اُردو، عربی، فارسی وغیرہ کے شعبے تھے، نہ تھا تو ہندی کا'' (دیکھیے متذکرہ کتاب، ص ۱۷)، یہ سوچنا چاہیے تھا کہ جب ایک بھاکھا منشی ہی کالج کے لیے ''غیر ضروری'' ہوگیا تھا تو ہندی کا ایک پورا شعبہ ارباب کالج کس بنیاد پر قائم کرتے اور ایک غیر مقبول اور غیر منفعت بخش زبان (جو نومولود بھی تھی) کے لیے زرِ کثیر کیوں خرچ کرتے؟ دوسری اہم بات یہ ہے کہ گلکرسٹ کھڑی بولی ہندی کے اسلوب کو ''گنوارو'' (Vulgur) تصور کرتا تھا۔ اس کے باوصف اس نے کئی کتابیں بخطِ دیوناگری کھڑی بولی میں لکھوائیں اور کئی کتابیں ہندستانی یعنی اُردو سے دیوناگری رسمِ خط میں منتقل کروائیں۔ اس امر سے کسی اہلِ علم کو انکار نہ ہوگا کہ گلکرسٹ 'ہندستانی' سے صرف اُردو مراد لیتا تھا اور اسی کو وہ ''اصل ہندستانی اسلوب'' ("The junine Hindoostanee style") کہتا تھا۔ اس کے علی الرغم کھڑی بولی بخطِ دیوناگری کو وہ 'ہندوی' کہتا تھا جو اس کے نزدیک ''گنوارو'' ("The vulgur or Hindavi") اسلوب تھا۔(۷)

فورٹ ولیم کالج میں گلکرسٹ کے جانشینوں نے اُسی ''ہندوی'' کو 'ہندی' کہنا شروع کردیا اور اس کے بہی خواہ بن بیٹھے۔ لیکن کالج کے احاطے سے باہر اس طرح کی ہندی کا کوئی چرچا یا زور نہ تھا اور کافی عرصے تک اس کی طرف کسی نے کوئی خاص توجہ نہ دی تھی، لیکن انیسویں صدی کے وسط سے ہندوؤں کی توجہ رفتہ رفتہ اس زبان کی جانب مبذول ہوتی گئی۔ گیان چند جین کے بقول ''زبان کا مسئلہ غدر کے بعد اُبھر کر سامنے آیا.... ہندو اور ہندی آہستہ آہستہ بڑھتے جارہے تھے'' ('ایک بھاشا...'، ص ۱۸۶)۔ ہندی کو 'بڑھانے' اور اسے ہندوؤں کی قومی اور تہذیبی علامت بنانے میں برطانوی حکام کی سازش اور ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکمتِ عملی کو کتنا دخل تھا، جین صاحب کی کتاب میں اس کا کوئی ذکر نہیں ملتا۔ البتہ ۱۰/جولائی ۱۸۰۰ء (فورٹ ولیم کالج کے قیام) سے لے کر ۱۸/اپریل ۱۹۰۰ء (میکڈانل کے ناگری کے نفاذ سے متعلق فیصلے) تک اُردو کے خلاف جو کچھ بھی ہوتا رہا اسے حق بجانب قرار دیتے ہوئے گیان چند جین نے الٹا مسلمانوں کو ہی ہدفِ ملامت بنایا ہے۔

• • •

## نواں باب

# اُردو مخالف رجحانات و تحریکات

یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ ۱۸۰۴ء میں گلکرسٹ کے فورٹ ولیم کالج سے مستعفی ہوجانے کے بعد اس کے جانشینوں نے اُردو کے ساتھ بہتر سلوک نہیں کیا۔ ادھر کالج کے باہر برطانوی حکام اُردو کے ساتھ روز بروز سخت رویہ اختیار کرتے گئے۔ اُردو اور اس کے رسمِ خط کے خلاف ہندوؤں کی بھی جارحانہ سرگرمیاں اور تحریکیں زور پکڑتی گئیں۔ ہندوؤں کی سماجی و اصلاحی تحریکیں نیز احیاء پرست تنظیمیں اُردو کی مخالفت اور سنسکرت آمیز ہندی اور ناگری رسم خط کے 'پرچار' میں کھل کر سامنے آگئیں۔ ایک طرح سے فرقہ وارانہ جذبات ورجحانات کو ہوا دے کر ہندی اُردو کشمکش پیدا کی گئی جس کی زد میں پورا شمالی ہندوستان آگیا۔

برہموسماج اگرچہ بنگال کی ایک سماجی تحریک تھی لیکن اس نے ہندی کے 'پرچار' کا کام نہایت تن دہی سے انجام دیا۔ دوسری جانب پنجاب میں ۱۸۷۵ء میں آریہ سماج کے نام سے ایک اصلاحی تحریک نے جنم لیا جو درحقیقت ہندوؤں کی ایک احیاء پرست تنظیم تھی، جس کا مقصد ہندوؤں کی اصلاح کے علاوہ ہندی زبان کا 'پرچار' بھی تھا۔ چنانچہ اس نے اپنے قیام کے بعد سے ہی جارحانہ طور پر ہندی کی تبلیغ واشاعت کا کام شروع کر دیا تھا۔ اس کے روحِ رواں سوامی دیانند سرسوتی تھے جنھوں نے آریہ سماجیوں کے لیے ہندی کا جاننا لازمی قرار دے دیا تھا۔ پنجاب کے ہی ایک اور سماجی کارکن شردھا رام پھلّوری اپنی تحریروں اور تقریروں کے ذریعے اُردو کے خلاف خوب زہر اگلتے تھے چنانچہ پنجاب میں ہندوؤں کی ایک کثیر تعداد اُردو سے برگشتہ ہوگئی۔ شتی کنٹھ مشر پھلّوری کے بارے میں لکھتے ہیں:

> ''ان کے بھاشنوں کے پربھاو سے پنجاب کی ہندو جنتا نے مسلمانی پربھاو اور بھاشا (اُردو) کو چھوڑ کر ہندی بھاشا اور ہندو دھرم کے پرتی شردھا کرنا سیکھا''۔ ('کھڑی بولی کا آندولن'، ص۹۴)
>
> (=ان کی تقریروں کے اثر سے پنجاب کی ہندو آبادی نے مسلم اثرات اور زبان (اُردو) کو ترک کر کے ہندی زبان اور ہندو مذہب کے تئیں ایقان وعقیدت پیدا کرنا سیکھا''۔)

آریہ سماجی رہنماؤں میں لالا لاجپت رائے بھی تھے۔ جنھوں نے اس امر کا اعتراف کیا ہے کہ آریہ سماج سے وابستگی سے قبل وہ ہندی سے نابلد تھے، لیکن اس تنظیم سے منسلک ہونے کے بعد انھوں نے پنجاب میں ہندی زبان کے فروغ میں نہایت سرگرمی سے حصہ لیا۔ آریہ سماجیوں نے پنجاب میں ایک ایسی فرقہ وارانہ فضا پیدا کر دی تھی اور اُردو کے خلاف اس سرزمینِ ملک میں تعصب کا ایک ایسا بیج بو دیا تھا جو تناور درخت بنتا گیا جس کے نتیجے میں پنجابی ہندوؤں کی ایک کثیر تعداد جو اُردو لکھتی پڑھتی تھی ہندی کی جانب مائل ہوگئی۔

گیان چند جین نے 'ایک بھاشا...' (ص ۲۰۰) میں اُردو کے عظیم شاعر اور ماہرِ اقبالیات جگن ناتھ آزاد پر یہ الزام لگایا ہے کہ وہ آریہ سماجی تھے۔ یہ الزام سراسر غلط اور جھوٹا ہے، کیوں کہ آزاد آریہ سماجیوں کی طرح متعصب ذہنیت نہ رکھتے تھے بلکہ وہ ایک مثالی سیکولر انسان تھے۔ روشن خیالی، مذہبی رواداری اور سیکولر اقدار کی پاسداری ہمیشہ ان کا شیوہ رہا۔ وہ اُردو کے ایک سچے عاشق اور شیدائی تھے۔ اس زبان سے ان کا والہانہ لگاؤ اور اس کے ادب سے ان کی شدید دل بستگی تادمِ آخر قائم رہی۔ ایسے شخص کو آریہ سماجی کہنا روا نہیں۔ افسوس کہ وہ آج ہمارے درمیان نہیں، ورنہ جین صاحب کی یہ جرأت نہ ہوتی کہ وہ انھیں آریہ سماجی کہتے!

جگن ناتھ آزاد اپنے بعض ہم مذہبوں کی فرقہ پرستی اور ان کی فرقہ وارانہ حرکتوں اور سرگرمیوں پر ہمیشہ شرمسار رہا کرتے تھے جس کی عمدہ مثال بابری مسجد کے سانحۂ انہدام (۶ ردسمبر ۱۹۹۲ء) پر ان کی وہ دل دوز نظم ہے جس نے ہر متمدن انسان کو، جس کے دل میں ذرا بھی غیرت وحمیت ہے، جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔[۱] کیا ایسا شخص آریہ سماجی ہوسکتا ہے؟

ہندوؤں کی ایک اور تنظیم ہندوسماج کا پنڈت مدن موہن مالویہ (جو بعد میں انڈین نیشنل کانگریس کے ممتاز رہنما ہوئے) کی قیادت میں ۱۸۸۰ء میں الٰہ آباد میں قیام عمل میں آیا۔ اس نے جلد ہی ہندی اور ناگری رسمِ خط کے پرچار کی ذمے داری سنبھال لی۔ اس کے کارکنوں نے شمال مغربی صوبہ جات واودھ کی حکومت نیز حکومتِ ہند دونوں کو ہندی کے حق میں عرضداشتیں بھیجنے کی ۱۸۸۴ء میں زبردست مہم چھیڑی۔ اسی سال الٰہ آباد میں ہندوسماج کے زیرِ اہتمام ایک کانفرنس منعقد ہوئی جس میں دیگر امور پر تبادلۂ خیال کے علاوہ، ہندی کو سرکاری طور پر عدالتوں میں رائج کیے جانے کی تدابیر پر بھی غور کیا گیا۔ اس کانفرنس میں پورے شمالی ہندوستان کے مندوبین نے حصہ لیا۔ اس کے بعد بھی اس تنظیم کے زیرِ اہتمام اُردو کی مخالفت اور ہندی کی موافقت میں جلسے، مذاکرات اور احتجاجی پروگرام منعقد ہوتے رہے۔ لیکن جب ہندوسماج کمزور ہونے لگی تو ۱۸۹۴ء میں پنڈت مدن موہن مالویہ بنارس کی ناگری پرچارنی سبھا سے وابستہ ہوگئے۔

انفرادی سطح پر بھی متعصّبانہ رجحانات ونظریات کی تبلیغ اور اُردو مخالف سرگرمیوں کا سلسلہ جاری رہا۔ ہندی کو ایک طرف نیشنلزم اور دوسری طرف ہندوازم (دوسرے لفظوں میں ہندتو) سے جوڑنے کی کوشش کی گئی۔ انیسویں صدی کے ربعِ آخر میں پرتاپ نارائن مشر کا دیا ہوا نعرہ ''ہندی، ہندو، ہندستان'' اسی رجحان کی عکاسی کرتا ہے۔ پرتاپ نارائن مشر کے علاوہ اس عہد میں متعدد ہندو اُردو کے بارے میں اسی قسم کے متعصّبانہ نظریات رکھتے تھے اور ہندی کے پرچار میں وہ کسی بھی حد تک جاسکتے تھے۔ سوامی دیانند سرسوتی، شروھارام پھلوری، لالا لاجپت رائے اور پنڈت مدن موہن مالویہ کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ ان کے علاوہ انیسویں صدی میں ایودھیا پرساد کھتری، بابو (راجا) شیو پرساد اور بھارتیندو ہریش چندر جیسے کتنے ہی ہندو ایسے تھے جو دل سے یہ چاہتے تھے کہ عدالتوں دفتروں اور تعلیم گاہوں سے اُردو کو ہٹا کر ہندی کو نافذ کر دیا جائے۔ اس کے لیے باقاعدہ مہم چھیڑی گئی اور منظّم طور پر 'ہندی آندولن' (= ہندی تحریک) کا آغاز ہوا جسے 'کھڑی بولی کا آندولن' بھی کہا گیا۔ شتی کنٹھ مشر نے، جو بنارس ہندو یونیورسٹی کے فارغ التحصیل ہیں، اپنی ایک کتاب کا نام ہی 'کھڑی بولی کا آندولن' رکھ دیا جو ناگری پرچارنی سبھا، بنارس سے ۱۹۵۶ء میں شائع ہوئی۔

ایودھیا پرساد کھتری جن کا تعلق مظفر پور (بہار) سے تھا، کھڑی بولی ہندی میں شاعری کے زبردست حمایتی تھے۔ انھوں نے 'کھڑی بولی کا پدیہ' (= کھڑی بولی کی شاعری) کے نام سے ۱۸۸۷ء میں ایک کتاب شائع کی تھی جس میں اُردو کے بارے میں بعض ایسی متعصّبانہ باتیں کہی گئی تھیں جنھیں اہلِ ہندی آج تک دہراتے ہیں۔ کھتری برج بھاشا اور کھڑی بولی ہندی کو دو علاحدہ زبانیں مانتے تھے۔ لیکن کھڑی بولی اور اُردو کو ایک ہی زبان تسلیم کرتے تھے۔ وہ ہندی (کھڑی بولی ہندی) اور اُردو میں صرف ''لپی'' (= رسمِ خط) کا فرق سمجھتے تھے اور اُردو کو ہندی کی ''شیلی'' (= اسلوب) قرار دیتے تھے۔ کھتری اہلِ اُردو کو یہ مشورہ بھی دیتے تھے کہ وہ فارسی رسمِ خط کو چھوڑ کر ناگری رسمِ خط اختیار کرلیں۔ عہدِ حاضر، نیز ماضیِ قریب کے اہلِ ہندی کے تین اُردو مخالف نظریوں یعنی اُردو کو ہندی کی شیلی قرار دینے، اس کے رسمِ خط کو بدلنے کی تجویز پیش کرنے، نیز اُردو اور ہندی کو ایک زبانیں قرار دینے کی ابتدا ایودھیا پرساد کھتری سے ہی ہوتی ہے۔

یوں تو کھڑی بولی ہندی کا آغاز ہی اُردو میں سے عربی فارسی الفاظ کو خارج کرکے ان کی جگہ پر سنسکرت کے

الفاظ رکھنے سے ہوا۔لیکن ہندی کو حد درجہ سنسکرت آمیز بنانے کا رجحان بھی انیسویں صدی میں ہی پروان چڑھا۔اس رجحان کو تقویت دینے والوں میں آگرے کے راجا لکشمن سنگھ پیش پیش تھے۔انھوں نے سنسکرت کی کئی کتابوں کے ہندی میں ترجمے کیے اور اس زبان کو سنسکرت لفظیات سے انتہائی بوجھل بنا دیا۔کرسٹوفر کنگ کا کہنا ہے کہ وہ جان بوجھ کر عربی فارسی الفاظ کے استعمال سے گریز کرتے تھے۔راجا لکشمن سنگھ نے کالیداس کی سنسکرت تصنیف 'رگھوواش' کا اپنا ہندی ترجمہ ۱۸۷۸ء میں شائع کیا جس کے دیباچے میں ہندی اور اُردو سے متعلق علاحدگی پسندی پر مبنی اپنے ان خیالات کا اظہار کیا:

''میری رائے میں ہندی اور اُردو دو بہت مختلف زبانیں ہیں۔اس ملک کے ہندو ہندی بولتے ہیں، جب کہ مسلمان اور وہ ہندو جنھوں نے فارسی پڑھی ہے اُردو بولتے ہیں۔ ہندی میں سنسکرت الفاظ بکثرت پائے جاتے ہیں جس طرح سے کہ اُردو میں عربی اور فارسی کے الفاظ کثرت سے استعمال کیے جاتے ہیں۔ ہندی بولتے وقت عربی اور فارسی الفاظ استعمال کرنے کی چنداں ضرورت نہیں، اور نہ ہی مَیں ایسی زبان کو ہندی کہتا ہوں جس میں فارسی اور عربی الفاظ کی بھرمار ہو۔'' (بحوالہ کرسٹوفر آر۔کنگ، 'ون لینگویج، ٹو اسکرپٹس'، ص ۳۱)

کرسٹوفر کنگ کہتے ہیں کہ راجا لکشمن سنگھ کے اس بیان سے یہ بات صاف ظاہر ہے کہ اس وقت تک بلکہ اس سے قبل سے ہی ہندی کی شناخت ہندوؤں کی زبان کے طور پر کی جانے لگی تھی اور اُردو کو مسلمانوں کے ساتھ Identify کیا جانے لگا تھا۔اس میں کوئی شک نہیں کہ جس کھڑی بولی ہندی کی داغ بیل للو جی لال نے فورٹ ولیم کالج کے احاطے میں مذہبی بنیادوں پر ڈالی تھی اسے ہندو آہستہ آہستہ اپنی زبان کے طور پر اپناتے گئے اور اُردو سے کنارہ کشی اختیار کرتے گئے۔ یہی نہیں بلکہ انھوں نے سرکاری دفتروں اور عدالتوں سے اُردو کے اخراج کی مہم بھی چھیڑی نیز سرکاری اور تعلیمی سطح پر ہندی کے نفاذ کی تحریک کا آغاز بھی کیا۔

انیسویں صدی کے نصفِ دوم میں ہندی تحریک کو جِلا بخشنے والوں میں بنارس کے راجا/ بابو شیو پرساد بھی تھے جو صوبائی محکمۂ تعلیم میں انسپکٹر آف اسکولز تھے۔وقت کے ساتھ ساتھ ان کے خیالات اگرچہ بدلتے رہتے تھے لیکن یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ وہ تمام عمر ہندی اور ناگری رسمِ خط کے زبردست حمایتی رہے۔وہ سرکاری دفتروں اور عدالتوں سے اُردو کا اخراج اور اس کی جگہ پر ہندی کا نفاذ چاہتے تھے۔اس کے لیے انھوں نے ۱۸۶۸ء میں انگریزی حکومت کو جو میمورنڈم بعنوان *Court Characters, in the Upper Provinces of India* پیش کیا تھا اس سے اُردو کے خلاف ان کے انتہائی متعصّبانہ اور جارحانہ رویے کا پتا چلتا ہے۔اس میمورنڈم میں اُردو کو مسلمانوں سے منسوب کر کے اُردو اور مسلمانوں دونوں کو ہدفِ ملامت بنایا گیا ہے۔اسی لیے اس میمورنڈم کو صیغۂ راز میں رکھنے کے لیے اس پر 'For Private Circulation' لکھا گیا تھا۔لیکن اب زمانہ بہت بدل گیا ہے۔ گیان چند جین نے ۲۰۰۵ء میں جو کتاب لکھی اس میں انھوں نے بابو (راجا) شیو پرساد کی طرح اُردو اور مسلمانوں دونوں کو ہدفِ ملامت بنایا اور لکھا کہ ''اُردو کے تمام یا بیشتر ہندو ادیب اپنے سینے میں ایک راجا شیو پرساد لیے ہوئے ہیں'' ('ایک بھاشا...'، ص ۲۷۸)۔راجا شیو پرساد کا موازنہ اگر گیان چند جین سے کیا جائے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ۱۳۷ سال بعد بھی کچھ نہیں بدلا ہے۔

بابو شیو پرساد نے اپنے میمورنڈم میں لکھا ہے کہ ''نو وارد مسلم حکمرانوں نے اس بات کی قطعی زحمت گوارا نہ کی کہ وہ ہندوستانی زبانیں سیکھتے، بلکہ انھوں نے ہندوؤں کو فارسی سیکھنے پر مجبور کیا، نیز ہندی کہی جانے والی بولیوں میں فارسی کے الفاظ داخل کر کے زبانوں کی ایک نئی مخلوط شکل قائم کی جو اُردو یا 'نیم فارسی' کہلائی۔'' بابو شیو پرساد نے حکومت پر سخت الفاظ میں تنقید کرتے ہوئے یہ الزام لگایا کہ ''اس نے ایسی لسانی پالیسی وضع کی ہے کہ ایک غیر ملکی زبان، اُردو کو فارسی رسمِ خط میں عوام الناس پر جبراً تھوپ دیا گیا ہے''۔انھوں نے مزید لکھا کہ ''میں پھر کہتا ہوں کہ اس پالیسی میں

مجھے کوئی دانش مندی نظر نہیں آتی جو تمام ہندوؤں کو نیم مسلمان بنانے اور ہماری ہندو قومیت کو نیست و نابود کرنے کے لیے کوشاں ہے۔'' میمورنڈم کی یہ عبارت بھی قابلِ غور ہے کہ ''فارسی پڑھنے کا مطلب ہے مفرس بن جانا جس سے ہمارے تمام خیالات فاسد ہو جاتے ہیں اور ہماری قومیت رایگاں ہو جاتی ہے۔ بُرا ہوا اُس دن کا جب مسلمانوں نے سندھ کو عبور کیا تھا۔ ہمارے اندر انھیں لوگوں کی وجہ سے برائیاں آئی ہیں....'' (کرسٹوفر آر. کنگ، متذکرہ کتاب، ص ۱۳۰-۳۱)

بابو شیو پرشاد نے اپنے میمورنڈم کو حکومت سے اس استدعا پر ختم کیا کہ ''جس طرح اس نے [حکومت نے] پہلے فارسی زبان کو خارج کیا تھا اسی طرح وہ عدالتوں سے فارسی رسمِ خط کو ختم کر کے ہندی کو نافذ کرے۔ اس سے بہت سے فائدے ہوں گے....اور سب سے بڑا فائدہ یہ ہوگا کہ 'ہندو قومیت' کی بازیابی ہوگی۔'' (ایضاً، ص ۱۳۱)۔

گیان چند جین نے اپنی کتاب 'ایک بھاشا...' میں بابو (راجا) شیو پرساد کے ۱۹۶۸ء کے میمورنڈم کا ذکر تو کیا ہے، لیکن اُن کے ان متعصّبانہ نظریات و بیانات اور اُردو نیز مسلم دشمنی پر مبنی خیالات پر کوئی تنقید یا تبصرہ نہیں کیا بلکہ ان کے موقف کو صد فی صد درست قرار دیتے ہوئے یہ لکھا:

> ''۷۰۰ سال کی مسلم حکومت نے جس طرح ہندو تہذیب کو دبا کر تیسرے درجے کی چیز بنا دیا تھا، ۱۸۵۷ء کی شورش کے بعد اس کے تدارک کے لیے ہندوؤں نے جو کوششیں کیں یعنی نئے حاکموں سے استغاثہ کیا تو اس میں کیا غلط کیا۔'' ('ایک بھاشا...'، ص ۱۷۶)

سر سید احمد خاں نے اس مذموم میمورنڈم کے بارے میں جب اپنا فطری ردِ عمل ظاہر کیا تو بابو شیو پرساد شاید اتنے خفا نہ ہوئے ہوں گے جتنے خفا کہ ہمارے جین صاحب ہوئے۔ انھوں نے لکھا:

> ''ہندوؤں نے اُردو کے بجائے ہندی کو اختیار کرنا چاہا تو سید صاحب جامے سے باہر ہو گئے اور بقیہ عمر میں ہندوؤں کی بیخ کنی کو اپنی پالیسی بنالیا۔ سرسید کا ہندوؤں سے صرف یہ مطالبہ تھا کہ وہ یہ سمجھیں جیسے ہندوستان میں اسلامی حکومت موجود ہے۔'' (ایضاً، ص ۱۸)

یہ کتنی عجیب بات ہے کہ عدالتوں، دفتروں اور تعلیم گاہوں سے اُردو کے جبریہ اخراج پر اظہارِ افسوس کرنے، اُردو دشمنی کے خلاف آواز بلند کرنے اور قوموں کے درمیان ہم آہنگی، یگانگت اور بھائی چارہ قائم کرنے کی سر سید احمد خاں کی کوششوں کو گیان چند جین ''ہندوؤں کی بیخ کنی'' سے تعبیر کرتے ہیں۔ منفی سوچ اسی کو کہتے ہیں!

راجا/ بابو شیو پرساد کے ہم عصروں میں بھارتیندو ہریش چندر خاص اہمیت رکھتے ہیں۔ ان کا تعلق بھی بنارس سے تھا۔ انھوں نے اگر چہ بہت کم عمر پائی اور محض ۳۵ سال (۱۸۵۰ تا ۱۸۸۵ء) زندہ رہے، لیکن جدید ہندی ادب کے ابتدائی عہد کے ایک بڑے ادیب کی حیثیت سے وہ اپنا نام پیدا کر گئے۔ وہ کھڑی بولی ہندی کے پہلے باقاعدہ مصنف مانے جاتے ہیں۔ گیان چند جین ان کے بارے میں لکھتے ہیں کہ ''یہ نہ بھولنا چاہیے کہ وہ اردو کے خلاف نہ تھے'' ('ایک بھاشا....، ص ۱۷۷)۔ لیکن کرسٹوفر کنگ کا کہنا ہے کہ انھوں نے ہندی اور ناگری رسمِ خط دونوں کی حمایت و وکالت میں بابو شیو پرساد سے بھی زیادہ بڑھ چڑھ کر حصہ لیا:

> "Bharatendu championed the cause of both Hindi and the Nagari script even more vigorously than Prasad." (King, *One Language, Two Scripts*, p. 32)

شتی کنٹھ مشر لکھتے ہیں:

> ''بھارتیندو ہریش چندر نے ہندی چھیتر میں آتے ہی ہندی پرچار کو ایک سامو ہک کرانتی کے روپ میں بڑے

اُتساہ کے ساتھ سمپورن ہندی پردیش میں چلایا''۔('کھڑی بولی کا آندولن'،ص ۹۶)

(= بھارتیندو ہریش چندر نے ہندی کے میدان میں قدم رکھتے ہی ہندی کی ترویج واشاعت کے کام کو ایک اجتماعی انقلاب کی شکل میں بڑے جوش وخروش کے ساتھ پورے ہندی علاقے میں سرانجام دیا۔)

بھارتیندو کھڑی بولی ہندی نثر کے حمایتی تھے لیکن کھڑی بولی میں شاعری کے خلاف تھے۔ وہ شاعری کے لیے برج بھاشا کو ہی موزوں سمجھتے تھے۔ انھوں نے خود بھی برج بھاشا میں شاعری کی۔ وہ اگرچہ اُردو کے بھی شاعر تھے اور رسا تخلص کرتے تھے لیکن اُردو کے بارے میں ان کی نیت صاف نہیں تھی۔ انھوں نے اپنی تحریروں میں اُردو کا اکثر مذاق اڑایا ہے اور اسے تضحیک وتمسخر کا نشانہ بنایا ہے۔ یہی نہیں بلکہ انھوں نے اُردو اور حامیانِ اُردو پر طنز کے وار بھی کیے ہیں اور انھیں مطعون وملعون بھی کیا ہے۔ اس کی بہترین مثال ان کا 'سیاپا' ہے جو انھیں کے رسالے 'ہریش چندر چندرکا' میں ۱۸۷۴ء میں شائع ہوا۔ بھارتیندو کی اس قسم کی متعصّبانہ اور دل آزارانہ باتوں کو گیان چند جین محض ان کا ''فکاہیہ'' کہہ کر ٹال جاتے ہیں۔(دیکھئے 'ایک بھاشا...'، ص ۱۷۷)

بھارتیندو ہریش چندر نے مختلف موضوعات پر لکھا ہے۔ ان کی ایک کتاب کا نام 'اگروالوں کی اُتپتی' ہے۔ اس کے دیباچے میں وہ لکھتے ہیں:

''اِن کا (اگروالوں کا) مکھیہ دیش پشچموتر پرانت ہے اور اِن کی بولی، استری اور پرُش سب کی کھڑی بولی ارتھات اُردو ہے۔'' (بحوالہ اومکار رُاہی 'کھڑی بولی: سوَروپ اور ساہتیک پرمپرا'، ص ۲۵)

(= اِن کا (اگروالوں کا) خاص وطن شمال مغربی علاقہ ہے اور اِن کی بولی، عورت اور مرد سب کی کھڑی بولی یعنی اُردو ہے۔)

گیان چند جین نے اپنی کتاب 'ایک بھاشا'.... میں بھارتیندو کے حوالے سے اگروالوں کی زبان کے بارے میں کتنا بڑا جھوٹ بولا ہے کہ ''بھارتیندو نے اگروال بیوپاریوں کی زبان کو کھڑی بولی کہا ہے، ایک جگہ بھی اُردو نہیں کہا''، نیز ''جہاں تک عورتوں کا تعلق ہے، ہندوؤں کی کسی ذات میں اُردو کا رواج نہ تھا۔'' اس ضمن میں جین صاحب کی کتاب کا مکمل متن یہ ہے:

''یہ بات بھی صاف کردوں کہ بھارتیندو نے اگروال بیوپاریوں کی زبان کو کھڑی بولی کہا ہے، ایک جگہ بھی اُردو نہیں کہا۔ ہندوؤں میں.... کشمیری پنڈت اور کایستھ اُردو پڑھتے تھے۔ کھتریوں میں صرف پنجابی کھتریوں میں رواج رہا ہوگا۔ اگروالوں میں اُردو کا غیر معمولی رواج ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ جہاں تک عورتوں کا تعلق ہے، ہندوؤں کی کسی ذات میں اُردو کا رواج نہ تھا۔'' (ص ۱۷۹)

جین صاحب نے بھارتیندو کے حوالے سے اوپر جو بات کہی ہے اس کا انھوں نے کوئی حوالہ نہیں دیا ہے۔ انھوں نے نہ تو بھارتیندو کی کتاب 'اگروالوں کی اُتپتی' دیکھی اور نہ ہی اومکار راہی کی کتاب 'کھڑی بولی: سوَروپ اور ساہتیک پرمپرا' (دِلّی: لپی پرکاشن، ۱۹۷۵ء) کا مطالعہ کیا اور محض قیاس سے یہ بات کہہ دی یا اگر ان مآخذ سے انھوں نے استفادہ کیا تو سچ بات کہنے سے مکر گئے۔ پھر وہ کیوں اس بات کا ڈھنڈورا پیٹتے ہیں کہ ''اہلِ علم کی وفاداری صرف سچ سے ہوتی ہے۔'' (دیکھیے 'ایک بھاشا...'، ص ۱۳)

بھارتیندو ہریش چندر نے اپنی کتاب 'اگروالوں کی اُتپتی' میں، جس کا اقتباس اومکار راہی نے اپنی متذکرہ کتاب کے صفحہ ۲۵ پر نقل کیا ہے، واضح طور پر یہ بات لکھی ہے کہ ''ان کا (اگروالوں کا) مکھیہ دیش پشچموتر پرانت ہے اور ان کی بولی، استری اور پرش سب کی کھڑی بولی ارتھات اُردو ہے۔''

گیان چند جین نے بھارتیندو کے اس قول کو توڑ مروڑ کر نیز اس میں حسبِ منشا تحریف کر کے بغیر کسی حوالے کے پیش کیا ہے اور خم ٹھونک کر ایک غلط بات کا پروپیگنڈا کیا ہے جس پر انھیں کچھ تو ندامت محسوس ہونی چاہیے!

بھارتیندو کی متذکرہ کتاب کے اس اقتباس سے تین باتوں کا پتا چلتا ہے:

(۱) اگروال جو شمال مغربی علاقے کے باشندے تھے، اُردو گو تھے۔

(۲) اگروال خانوادے کے نہ صرف مردوں کی زبان اُردو تھی، بلکہ ان کی عورتیں بھی اُردو بولتی تھیں۔

(۳) اُس عہد میں کھڑی بولی سے اُردو مراد لی جاتی تھی، یعنی کھڑی بولی کا ہی دوسرا نام اُردو تھا۔

یہ بات تو گیان چند جین بھی جانتے ہوں گے کہ تحقیق کی اولین شرط یا بنیادی اصول یہ ہے کہ پہلے اصل مآخذ (Original Sources) تک رسائی حاصل کی جائے، اس کے بعد کوئی عمارت کھڑی کی جائے یا اپنی رائے قائم کی جائے۔ جین صاحب نے اس بات کی چھان بین کیے بغیر کہ بھارتیندو کی اصل عبارت کیا ہے، اپنے مطلب اور منشا کی بات کہہ ڈالی۔ اس طرح کا استنباطِ مطلب تحقیق کے نام پر ایک بدنما داغ تو ہے ہی، آنکھوں میں دھول جھونکنا بھی ہے۔

جیسا کہ ابھی کہا گیا ہے، بھارتیندو ہریش چندر کے متذکرۂ بالا قول کے مطابق 'اُردو' نہ صرف اگروالوں کی زبان تھی بلکہ ان کے گھر کی عورتوں کی زبان بھی اُردو ہی تھی۔ بھارتیندو کے اس قول سے یہ بات بھی ثابت ہو جاتی ہے کہ اُردو کا ہی دوسرا نام 'کھڑی بولی' تھا۔ یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ انیسویں صدی کے دوسرے ہندوؤں نے بھی اُردو کو کھڑی بولی کے نام سے یاد کیا ہے، مثلاً ایودھیا پرساد کھتری جو بلا تامل کھڑی بولی کو اُردو کہتے تھے۔ بعض دوسرے ہندو بھی، جو برج بھاشا میں ہندی شاعری کے حمایتی تھے، کھڑی بولی کو اُردو سمجھتے اور کہتے تھے اور کھڑی بولی میں ہندی شاعری کے محض اس لیے مخالف تھے کہ اگر کھڑی بولی میں ہندی شاعری کی گئی تو ان کے خیال میں وہ اُردو ہی بن کر رہ جائے گی۔ خود بھارتیندو کا بھی یہی موقف تھا، اسی لیے وہ برج بھاشا کو ہی ہندی شاعری کے لیے موزوں تصور کرتے تھے۔ انھوں نے کبھی کھڑی بولی ہندی کو شاعری کے لیے موزوں نہیں سمجھا۔ ہاں اُردو میں وہ شعر ضرور کہتے تھے اور رسا تخلص کرتے تھے۔ (۲)

انیسویں صدی کے اواخر میں جب ہندی تحریک میں خاصی شدت پیدا ہوگئی تھی اور اس نے جارحانہ وفرقہ وارانہ رخ اختیار کر لیا تھا، ایسے میں ہندی اور ناگری رسمِ خط کا نہایت منظّم اور منضبط طور پر 'پرچار' کرنے والی ایک اور تنظیم ناگری پرچارنی سبھا کا ۱۸۹۳ء (= سمبت ۱۹۵۰) میں بنارس میں قیام عمل میں آیا۔ اس نے ہندی زبان اور ناگری (دیوناگری) رسمِ خط کی ترویج و اشاعت اور توسیع و ترقی کا کام بڑے پیمانے پر اور مضبوط بنیادوں کے ساتھ شروع کیا۔ سبھا کو اس عہد کے بڑے بڑے ہندو راجاؤں اور متعدد رئیسوں کی ہمدردی اور سرپرستی حاصل تھی۔ علاوہ ازیں پنڈت مدن موہن مالویہ اور سر جارج اے۔ گریرسن جیسی مقتدر شخصیتیں بھی سبھا کے ساتھ مل کر کام کر رہی تھیں۔

ناگری پرچارنی سبھا نے سب سے پہلے عدالتوں اور دفتروں میں ہندی اور ناگری رسمِ خط کے نفاذ کو اپنا بنیادی مقصد بنایا۔ چنانچہ نومبر ۱۸۹۵ء میں جب شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ کے لفٹنٹ گورنر سر اینٹونی میکڈانل بنارس آئے تو سبھا نے بہت بڑی تیاری کے ساتھ ایک با اثر وفد منظّم کیا جس کے سربراہ اجودھیا کے مہاراجا پرتاپ نارائن سنگھ تھے اور اس کے اراکین میں پنڈت مدن موہن مالویہ، سر سندر لال، راجا ماڑا اور راجا آواگڑھ وغیرہ شامل تھے۔ وفد نے میکڈانل کی خدمت میں اپنا سپاس نامہ پیش کیا جس کے جواب میں انھوں نے کہا:

> ''ہم نے آپ کے سپاس نامے کو دلچسپی سے پڑھا ہے۔ آپ کا سب سے اہم سوال عدالتوں اور دفتروں میں اُردو کی بجائے دیوناگری کو رائج کرنے سے متعلق ہے۔ ہم فی الوقت اس مسئلے پر کوئی رائے نہیں دے سکتے، لیکن یہ بہرحال تسلیم کرتے ہیں کہ آپ کی رائے غور وخوض کی مستحق ہے اور ہم مستقبلِ قریب میں اس مسئلے پر غور کرنے کے لیے تیار ہیں۔'' (شیام سندر داس، 'میری آتم کہانی'، ص ۳۰۔ بحوالہ حکم چند نیر، 'اُردو کے مسائل'، ص ۱۳۰)

اس کے بعد ۲؍ مارچ ۱۸۹۸ء کو جب سر اینٹونی میکڈانل الٰہ آباد آئے تو وہاں بھی سبھا کا سترہ ارکان پر مشتمل ایک وفد ان سے ملا۔ اس وفد نے ہندی زبان کو سرکاری اور تعلیمی سطح پر رائج کرنے کے لیے میکڈانل کی خدمت سے ساٹھ ہزار دستخطوں کے ساتھ ایک عرضداشت پیش کی۔ حکم چند نیر لکھتے ہیں کہ ''یہ عرضداشت پنڈت مدن موہن مالویہ کی کتاب ['شمال مغربی صوبہ جات واودھ کا عدالتی رسم خط اور پرائمری تعلیم'] کی تلخیص تھی۔'' ('اُردو کے مسائل'، ص ۱۳۱)۔ پنڈت مالویہ نے ۱۸۹۷ء میں *Court Character and Primary Education in the N.W.P. and Oudh* کے نام سے ایک کتاب شائع کی تھی جس میں انھوں نے اُردو رسم خط کی خامیاں بیان کرتے ہوئے ہندی اور دیوناگری رسمِ خط کی پرزور وکالت کی تھی جس سے ناگری پرچارنی سبھا کے موقف کی بھرپور تائید ہوتی تھی۔ حکم چند نیر کا یہ بھی کہنا ہے کہ ''یہ [کتاب] سر اینٹونی میکڈانل کے ۱۸؍ اپریل ۱۹۰۰ء کے فیصلے میں بہت معاون ثابت ہوئی۔'' (ایضاً)

سر اینٹونی میکڈانل کا اُردو کے بارے میں رویہ انتہائی مخالفانہ تھا۔ وہ صحیح معنی میں ہندی زبان اور ناگری رسمِ خط کے حمایتی تھے۔ شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ کا لفٹنٹ گورنر مقرر ہونے سے قبل وہ بہار اور بنگال میں کئی اہم عہدوں پر فائز رہ چکے تھے۔ انھوں نے بہار کے سرکاری دفتروں میں ہندی کو رائج کرانے میں اہم کردار ادا کیا تھا۔ ہندی کی تحریک چلانے والے ہندو میکڈانل کے گورنر بننے سے بہت خوش تھے، کیوں کہ ان سے ان لوگوں کی بیحد توقعات وابستہ تھیں۔ چنانچہ یہی ہوا۔ ۱۸؍ اپریل ۱۹۰۰ء کو بحیثیتِ حاکمِ اعلیٰ (=لفٹنٹ گورنر شمال مغربی صوبہ جات واودھ) میکڈانل نے ایک ایسا حکم نامہ جاری کیا جس کی رو سے عدالتوں اور سرکاری دفتروں میں ہندی اور دیوناگری رسمِ خط کو اُردو کے برابر درجہ حاصل ہو گیا۔ یہ ہندی تحریک کے علم برداروں بالخصوص ناگری پرچارنی سبھا کے کارکنوں کی بہت بڑی فتح تھی۔ میکڈانل کے اس فیصلے سے اُردو حلقوں بالخصوص مسلمانوں میں شدید بے چینی پیدا ہو گئی۔ جگہ جگہ اس کے خلاف احتجاجی جلسے منعقد کیے جانے لگے۔ مسلمانوں کی مختلف تنظیموں اور سربرآوردہ شخصیتوں نے اس پر اپنا سخت ردِعمل ظاہر کیا۔

نواب محسن الملک نے، جو محمڈن اینگلو اورینٹل (ایم اے او) کالج علی گڑھ کے آنریری سکریٹری تھے، ۱۳؍ مئی ۱۹۰۰ء کو علی گڑھ میں نواب لطف علی خاں کی صدارت میں منعقدہ ایک عظیم الشان احتجاجی جلسے میں پرزور تقریر کی جس میں انھوں نے حکومت کے اس فیصلے پر مدلل انداز میں بحث کرتے ہوئے اس کے مضر اثرات اور نتائج وعواقب سے عوام کو آگاہ کیا۔ اس جلسے میں یہ تجویز بھی منظور کی گئی کہ ایک عرضداشت تیار کر کے حکومت کو پیش کی جائے۔ اس جلسے کی پوری کارروائی کی نقل حکومت کو بھیج دی گئی۔ میکڈانل علی گڑھ کے اس جلسے کی کارروائی کو سن کر سخت برہم ہوئے اور اس احتجاج کو انھوں نے ''اپنی گورنمنٹ کی پالیسی پر ایک حملہ سمجھا''۔ میکڈانل کی برہمیِ مزاج کا یہ عالم تھا کہ جب محسن الملک نے ان سے ملاقات کرنے اور بالمشافہ گفتگو کر کے غلط فہمیوں کو دور کرنے کی کوشش کی تو انھوں نے ملنے سے انکار کر دیا اور یہ جواب دیا:

> ''جب کہ بذریعۂ تحریر اُردو ناگری کے مسئلے پر مراسلت ہو سکتی ہے تو آپ کے نینی تال تشریف لانے کی تکلیف گوارا کرنا بے ضرورت ہوگا۔'' (بحوالہ محمد امین زبیری، 'حیاتِ محسن'، ص ۸۸و۸۹)۔

علی گڑھ کی طرح لکھنؤ میں بھی میکڈانل کے فیصلے کے خلاف ۱۸؍ اگست ۱۹۰۰ء کو ایک شاندار احتجاجی جلسہ نواب محسن الملک کی صدارت میں منعقد ہوا۔ اس جلسے کا اہتمام سنٹرل اُردو ڈیفنس ایسوسی ایشن نے کیا تھا جو اسی مقصد کے لیے قائم کی گئی تھی اور نواب محسن الملک جس کے ''پریسیڈنٹ'' (صدر) تھے۔ اس کی بھی اطلاع میکڈانل کو مل گئی۔ چنانچہ کچھ عرصے کے بعد جب میکڈانل، جو ایم اے او کالج کے ''پیٹرن'' (سرپرست) تھے، علی گڑھ آئے تو انھوں نے کالج کے ٹرسٹیوں (Trustees) کو جمع کر کے اُردو ڈیفنس ایسوسی ایشن کے جلسوں پر اپنی سخت ناراضگی کا اظہار کیا

اور یہ الزام لگایا کہ ''کالج سے طلبہ ایجی ٹیشن کرنے کے لیے بھیجے گئے''۔ انھوں نے یہ بھی کہا کہ ''کالج کے اساتذہ اور بعض ٹرسٹیوں نے، اور نواب محسن الملک، سکریٹری نے اس میں نمایاں حصہ لیا۔'' میکڈانل نے یہ دھمکی بھی دی کہ ''اگر یہ طریقہ جاری رہا تو گورنمنٹ سے جو امداد کالج کو ملتی ہے وہ بند کردی جائے گی۔'' (بحوالہ ایضاً، ص ۱۶۰) اس دھمکی کا یہ اثر ہوا کہ نواب محسن الملک نے سنٹرل اُردو ڈیفنس ایسوسی ایشن کی پریسیڈنٹ شپ سے استعفیٰ دے دیا اور آئندہ بھی اس تحریک سے خود کو الگ کرلیا۔ اُردو ڈیفنس ایسوسی ایشن بھی کچھ عرصے کے بعد بند ہوگئی۔ اس کے بند کرانے میں بھی میکڈانل کا ہی ہاتھ تھا۔

جیسا کہ پہلے کہا جا چکا ہے کہ انیسویں صدی کے نصفِ دوم میں ہندی تحریک میں خاصی شدت پیدا ہوگئی تھی۔ اس صدی کے اواخر میں یہ تحریک اپنے عروج پر تھی۔ اس نے اپنے مقاصد کے حصول کے لیے ہندی کو ''ہندتو'' اور ''ہندو قومیت'' سے جوڑ دیا تھا۔ ہندی مساوی ہندو (ہندی = ہندو) کے تصور کو عام کیا جا رہا تھا۔ ہندی کو ''ہندو تہذیب'' کی علامت اور اُردو کو ہندی کا حریف بنا کر پیش کیا جا رہا تھا، نیز اُردو اور مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں کے دلوں میں نفرت پیدا کی جا رہی تھی۔ کرسٹوفر کنگ کے بقول یہ فرقہ واریت منتج ہوئی ۱۹۴۷ء میں ملک کی تقسیم پر۔ ہندی تحریک پر کنگ کا ذیل کا تبصرہ ان حقائق کو زیادہ واضح الفاظ میں بیان کرتا ہے:

> "The essence of the movement lay in efforts to *differentiate* Hindi from Urdu and to make Hindi a symbol of Hindu culture. Seen in this light, the Hindi movement formed part of a much broader process of the heightening of communal awareness in pre-independence India, a transformation of ethnic groups into communities and nationalities which culminated in the birth of Pakistan in 1947." (*One Langauge, Two Scripts,* pp. 10-11)

> (= تحریک کی اصل روح، ہندی کو اُردو سے 'الگ' کرنے، نیز ہندی کو ہندو تہذیب کی علامت قرار دینے کی کوششوں میں مضمر تھی۔ اس اعتبار سے ہندی تحریک، ہندوستان کی آزادی سے قبل، کہیں زیادہ وسیع پیمانے پر فرقہ وارانہ بیداری کو بڑھاوا دینے کے عمل کا ایک حصہ بن چکی تھی۔ اس عمل کے نتیجے میں نسلی گروہ فرقوں اور قومیتوں میں بٹ گیا اور انجامِ کار ۱۹۴۷ء میں پاکستان کا قیامِ عمل میں آیا۔)

ہندی تحریک کس حد تک تفریقی انداز میں کام کر رہی تھی، اس کا اندازہ کنگ کی کتاب کے ذیل کے اقتباس سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے:

> "We can look at the whole history of the Hindi movement as a deliberate attempt to increase differentiation (to make Hindi more and more different from Urdu and to reduce assimilation (to discourage Hindus from any attachment to Urdu), while the countervailing Urdu movement strove to accomplish the opposite". (*One Language, Two Scripts*, p. 176).

> (= ہندی تحریک کی پوری تاریخ کو ہم تفریق کو بڑھانے (ہندی کو اُردو سے زیادہ سے زیادہ مختلف بنا کر پیش کرنے) اور جذب پذیری کے عمل کو کم کرنے (ہندوؤں کو، اُردو کے ساتھ کسی بھی طرح کی وابستگی سے، باز رکھنے) کی سوچی سمجھی کوشش کے طور پر دیکھ سکتے ہیں، جب کہ ہم پلہ اُردو تحریک اس کے بالکل برعکس کام کر رہی تھی۔)

ہندی تحریک کا مقصد دراصل ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان لسانی اشتراک و اتحاد کو، جو شمالی ہندوستان میں صدیوں سے قائم تھا، ختم کرنا تھا۔ اس اتحاد کی مضبوط و مستحکم بنیاد اُردو زبان تھی۔ ہندی تحریک کے چلانے والوں کو

یہ بات بخوبی معلوم تھی کہ جب تک ان دونوں قوموں کے درمیان یہ لسانی اتحاد قائم ہے، ہندی کی ترویج وتوسیع نہیں ہوسکتی۔ اسی لیے انھوں نے اس اتحاد یعنی اُردو مساوی مسلمان اور ہندو (اُردو = مسلمان + ہندو) یا اُردو مساوی ہندو اور مسلمان (اُردو = ہندو + مسلمان) کو توڑنے اور ختم کرنے کی کوشش کی اور ہندی مساوی ہندو (ہندی = ہندو) اور اُردو مساوی مسلمان (اُردو = مسلمان) کے فرقہ وارانہ تصور کو عام کیا۔ بعض ہندوؤں کا یہ بھی خیال تھا کہ ایسا ہرگز نہیں ہوسکتا کہ کوئی شخص بیک وقت ایک ''اچھا ہندو'' بھی ہو اور ''اُردو کا وکیل'' بھی۔ اس سلسلے میں کرسٹوفر کنگ کا یہ بیان بھی ملاحظہ ہو:

> "The other side of the divide came with the beginning of the Hindi movement in the 1860s when some Hindus began to assert that one could no longer be a good Hindu and an advocate of Urdu at the same time. This movement made deliberate changes in Khari Boli which eventually resulted in a highly Sanskritized Hindi. The split in the common trunk of Hindi and Urdu, Khari Boli, which began with the growth of one major branch, Persianized Urdu, now continued with the growth of another major branch, Sanskritized Hindi. The process of multi-symbol congruence now commenced in earnest and culminated in slogans such as 'Hindi, Hindu, Hindustan' whose creators saw no room for non-Hindi speakers and non-Hindus in Hindustan. We might go so far as to call this process the 'Sanskritization of Urdu' or at least the 'Sanskritization of Khari Boli'. "(*One Language, Two Scripts*, p. 177).
>
> (= تقسیم کا دوسرا رُخ ۱۸۶۰ء کے دہے میں ہندی کی تحریک کے آغاز کے ساتھ سامنے آیا جب بعض ہندوؤں نے یہ کہنا شروع کیا کہ ایسا ہرگز نہیں ہوسکتا کہ کوئی شخص بیک وقت ایک اچھا ہندو بھی ہو اور اُردو کا وکیل بھی۔ اس تحریک نے کھڑی بولی میں جان بوجھ کر تبدیلیاں کیں جن کا نتیجہ سنسکرت آمیز ہندی کی شکل میں ظاہر ہوا۔ ہندی اور اُردو کے مشترک تنے کھڑی بولی میں پھوٹ سے ایک بڑی شاخ فارسی آمیز اُردو کا ارتقا عمل میں آیا تھا۔ پھوٹ کے جاری رہنے سے اب ایک دوسری بڑی شاخ سنسکرت آمیز ہندی معرضِ وجود میں آئی۔ مختلف پہچانوں کو ملا کر [سیاسی اشرافیے کا ایک پہچان کو لے کر] ایک ساتھ چلنے کا عمل مستعدی سے شروع ہوا اور 'ہندی، ہندو، ہندستان' جیسے نعروں کی شکل میں اپنی انتہا کو پہنچا۔ ایسے نعرے دینے والوں کے نزدیک ہندی نہ بولنے والوں اور غیر ہندوؤں کے لیے ہندوستان میں کوئی جگہ نہ تھی۔ ہم اس عمل کو 'اُردو کو سنسکرتیانے' [سنسکرت آمیز بنائے جانے] کا نام دے دیں گے یا کم از کم 'کھڑی بولی کا سنسکرتیانا' [سنسکرت آمیز بنایا جانا] کہیں گے۔

انیسویں صدی کے دوران شمالی ہندوستان میں اُردو کے خلاف جو ہندو احیاء پرست تنظیمیں سرگرم تھیں اور اُردو کو عدالتوں، دفتروں اور تعلیم گاہوں سے بے دخل کرنے کے لیے جو ہندی تحریکیں اپنی پوری قوت اور توانائی کے ساتھ کام کررہی تھیں ان کے ذکر سے گیان چند جین کی یہ کتاب یکسر خالی ہے۔(۳) ان تنظیموں اور تحریکوں نے اپنا مقصد پانے کے لیے جو جارحانہ رُخ اختیار کررکھا تھا اور اُردو کے خلاف ان کا جو متعصّبانہ رویہ تھا، نیز ہندی اور ناگری کا پرچار کرنے والوں کی جو فرقہ وارانہ روش تھی، جین صاحب نے اسے اُجاگر کرنے کے بجائے اُلٹا اُردو اور مسلمانوں کو ہی مورِدِالزام ٹھہرایا ہے جیسے کہ سارا قصور انھیں کا تھا اور انھیں کی وجہ سے گویا ہندی پنپنے نہیں پا رہی تھی۔

بابو شیو پرساد کے ۱۸۶۸ء کے انتہائی فرقہ وارانہ اور اشتعال انگیز میمورنڈم اور اس میمورنڈم میں اُردو کے خلاف دیے گئے زہر آلود بیانات پر سرسید احمد خاں نے جب اپنا فطری ردِعمل ظاہر کیا تو جین صاحب نے بگڑ کر کہا کہ

''ہندوؤں نے اُردو کے بجائے ہندی کو اختیار کرنا چاہا تو سید صاحب جامے سے باہر ہو گئے'' (دیکھئے 'ایک بھاشا.....'، ص ۱۸)۔ یہ ایک الگ موضوعِ بحث ہے کہ ہندوؤں نے کیوں اُردو کے بجائے ہندی کو اختیار کرنا چاہا؟ کیا اس وجہ سے کہ وہ ہندو تھے اور کیا تمام ہندوؤں نے اُردو کے بجائے ہندی کو اختیار کرنا چاہا؟ یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ ہندوؤں کا ایک بڑا طبقہ اُردو میں درک اور پیشہ ورانہ مہارت رکھتا تھا۔ عدالتوں اور دفتروں میں اُردو میں کام کرنے میں اسے کوئی دقت، دشواری یا قباحت محسوس نہیں ہوتی تھی۔ ہندوؤں کے تین فرقوں کایستھ، کھتری اور کشمیری برہمنوں کے تو اُردو سے نہایت گہرے روابط تھے۔ وہ اسے اپنی زبان سمجھتے تھے۔ اُردو جاننے کی وجہ سے انھیں عدالتوں اور سرکاری دفتروں میں ملازمتیں حاصل کرنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آتی تھی کیوں کہ سرکاری زبان اُردو تھی۔ یہ لوگ نہ صرف اُردو لکھتے پڑھتے تھے بلکہ فارسی کی تعلیم حاصل کرنے میں بھی انھیں کوئی عذر نہ تھا۔ اگر چہ ہندوؤں کے دوسرے فرقے بھی اُردو اور فارسی کی تعلیم حاصل کرتے تھے، لیکن عوام میں اُردو جاننے والوں میں اِنھیں تینوں فرقوں کو نمائندگی حاصل تھی۔ سرکاری ملازمتوں میں بھی اِنھیں کا غلبہ تھا۔ اگر چہ ہندوؤں کے اِن تینوں فرقوں (کایستھ، کشمیری برہمن، کھتری) اور مسلمانوں کے درمیان اُردو فارسی تہذیبی روایت قدرِ مشترک کا درجہ رکھتی تھی، لیکن اس لسانی و تہذیبی اشتراک سے ان فرقوں کے ہندو ہونے پر کوئی اثر نہیں پڑتا تھا۔ سرسید احمد خاں نے بابو شیو پرساد کے متذکرہ میمورنڈم پر جب اپنا ردِ عمل ظاہر کیا تھا تو ان کے پیشِ نظر ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان یہی لسانی اشتراک و اتحاد تھا جو صدیوں سے چلا آ رہا تھا اور انھیں یہ ڈر تھا کہ کہیں یہ اشتراک و اتحاد پارہ پارہ نہ ہو جائے اور مبادا زبان کے تنازع کی وجہ سے ان دونوں قوموں کے درمیان تفریق و نفاق نہ پیدا ہو جائے کیوں کہ آقایانِ مغرب کے سیاسی اغراض اور اہالیانِ وطن کی احیاء پرستانہ سرگرمیوں کی وجہ سے اس اشتراک و اتحاد پر کاری ضرب لگ رہی تھی۔ چنانچہ سرسید احمد خاں نے انتہائی احساسِ فکرمندی کے ساتھ لندن سے نواب محسن الملک کو ۲۹ر اپریل ۱۸۷۰ء کے اپنے خط میں لکھا:

> ''ایک اور خبر ملی ہے جس کا مجھ کو کمال رنج اور فکر ہے کہ بابو شو پرشاد کی تحریک سے عموماً ہندو لوگوں کے دل میں جوش آیا کہ زبانِ اُردو و خطِ فارسی کو جو مسلمانوں کی نشانی ہے مٹا دیا جائے .... یہ ایک ایسی تدبیر ہے کہ ہندو مسلمان میں کسی طرح اتفاق نہیں رہ سکتا'' (سرراس مسعود (مرتب) 'خطوطِ سرسید احمد'، ص ۸۸- بحوالہ ثریا حسین، 'سرسید احمد خاں اور ان کا عہد'، ص ۲۵۵)۔

سرسید احمد خاں کا یہ ردِ عمل کسی لسانی تعصب کی وجہ سے نہ تھا، بلکہ نیک نیتی اور قومی مفاد پر مبنی تھا، لیکن گیان چند جین اس ردِ عمل سے خوش نہ ہوئے۔ آخر کیوں؟ کیا انھیں ہندوستان کی دو بڑی قوموں یعنی ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان لسانی اشتراک و اتحاد اور قومی یگانگت و یکجہتی کی بات اچھی نہیں لگی؟ سرسید نے اُردو کو ''مسلمانوں کی نشانی'' کہا۔ جین صاحب کو اس پر بھی اعتراض ہے۔ لیکن جین صاحب نے ان ہندوؤں پر کیوں نہ اعتراض کیا جو للو جی لال سے لے کر سنیتی کمار چٹرجی تک اُردو کو ''یامنی بھاشا''، ''ملیچھ بھاشا''، ''مسلمانی بھاشا'' اور ''مسلمان ہندستھانی'' کہتے رہے ہیں۔ اگر جین صاحب کو ہندی کی سماجی، سیاسی اور لسانی تاریخ کا ذرا بھی شعور ہوتا تو انھیں یہ بات بھی ضرور معلوم ہوتی کہ اُردو کو مسلمانی بھاشا یا مسلمانوں کی زبان سب سے پہلے ہندوؤں نے ہی کہا۔ پوری ہندی تحریک اسی ایک تصور پر مبنی تھی کہ اُردو مسلمانوں کی زبان (اُردو = مسلمان) اور ہندی ہندوؤں کی زبان (ہندی = ہندو) ہے۔ اس کے برخلاف اہلِ اُردو کا موقف یہ رہا ہے، بلکہ آج بھی ہے کہ اُردو مسلمانوں اور ہندوؤں دونوں کی زبان (اردو = مسلمان + ہندو یا اُردو = ہندو + مسلمان) ہے۔ جو بات ہندوؤں یا ہندی تحریک کے سالاروں نے بار بار دہرائی ہے وہی بات اگر سرسید احمد خاں نے کہہ دی تو گیان چند جین کیوں اس قدر برہم ہوئے؟ سرسید ہرگز اُردو کو مسلمانوں کی نشانی نہ کہتے اگر بابو شیو پرساد اتنا دل آزار اور اُردو دشمن میمورنڈم نہ پیش کرتے۔ قصور تو درحقیقت بابو شیو پرساد کا تھا نہ کہ سرسید احمد

خاں کا کیوں کہ سر سید احمد خاں نے تو یہ کبھی سوچا بھی نہ تھا کہ زبان کے معاملے میں ہندو اس طرح سے الگ ہو جائیں گے۔

ذکر ہو رہا تھا ہندی اور ناگری کی تحریک کا اور اُردو مخالف سرگرمیوں کا، کیوں کہ اس دور میں اُردو پر برابر حملے کیے جا رہے تھے۔ کبھی اسے 'غیر ملکی' اور کبھی 'مسلمانی بھاشا' کہہ کر اور اُردو = مسلمان کے تصور کو عام کر کے ہندوؤں کو اس سے الگ رکھنے کی مہم جاری تھی۔ تنگ نظر ہندو تو اسے 'ملیچھ بھاشا' کہتے ہی تھے، اسے 'طوائفوں کی زبان' کہنے سے بھی گریز نہیں کیا گیا۔ ہندی کی ادبی تخلیقات میں بھی اُردو کی تضحیک و تمسخر اور کردار کشی کا سلسلہ برابر جاری تھا۔ ہندوؤں کی احیاء پرست تنظیمیں بھی، جو مذہبی اصلاح اور فلاحی کاموں کے لیے قائم کی گئی تھیں، ہندی اور ناگری پر چار کے کاموں میں دل و جان سے منہمک ہو گئی تھیں۔ دریں اثنا بنارس میں ناگری پر چارنی سبھا کے قیام (۱۸۹۳ء) سے اُردو مخالف سرگرمیوں میں اور اضافہ ہو گیا تھا اور ہندی تحریک اپنے عروج کو پہنچ گئی تھی جس کا لازمی نتیجہ سر اینٹونی میکڈانل (لفٹننٹ گورنر شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ) کے ۱۸/اپریل ۱۹۰۰ء کے اس فیصلے کی شکل میں ظاہر ہوا جس کی وجہ سے شمالی ہندوستان میں ایک نئے لسانی تنازع نے سر اٹھایا اور مسلمانوں میں اضطراب اور غم و غصے کی کیفیت پیدا ہو گئی۔ اسے ''اُردو کا عظیم ترین المیہ'' قرار دیا گیا، [۴] اور اس کے نہ صرف لسانی، بلکہ سماجی، سیاسی اور تہذیبی منظر نامے پر بھی دور رس نتائج مرتب ہوئے۔

•••

# حواشی

## پہلا باب : 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب'

۱۔ اس ضمن میں شمس الرحمٰن فاروقی کا تبصراتی مضمون ''ایک بھاشا، دو لکھاوٹ، دو ادب'' بیحد اہمیت رکھتا ہے جو 'کتاب نما' (نئی دہلی) کے اپریل ۲۰۰۶ء کے شمارے میں شائع ہوا۔ اس دوران میں گیان چند جین کی متنازع فیہ کتاب پر شمیم حنفی، مناظر عاشق ہرگانوی، اطہر فاروقی اور محمد عارف اقبال کے فکر انگیز مضامین و تبصرے، نیز نعیم کوثر ('صدائے اُردو') اور اسد ثنائی ('الانصار') کے بے لاگ اداریے بھی شائع ہوئے۔ البتہ ساجد رشید ('نیا ورق') اور کرشن کمار طوؔر ('سرسبز') کے اداریوں کا انداز ذرا مختلف تھا۔

۲۔ گیان چند جین اپنے ایک مضمون ''اُردو ہندی یا ہندوستانی'' (مشمولہ 'لسانی مطالعے' [تیسرا ایڈیشن]، ترقی اُردو بیورو، نئی دہلی، ۱۹۹۲ء) میں لکھتے ہیں کہ ''میں مردم شماری میں اپنی مادری زبان اُردو لکھواتا ہوں حالاں کہ میرے ماں باپ، دادا دادی اُردو سے نابلد تھے۔ والدین تھوڑی سی ہندی پڑھے ہوئے تھے....کوئی یہ کہنے کی جرأت نہیں کر سکتا کہ میری زبان میرے والدین یا میری اہلیہ کی زبان سے مختلف ہے، لیکن مردم شماری میں میری زبان اُردو اور میری اہلیہ کی زبان ہندی لکھی جاتی ہے۔'' (ص ۱۶۰)

۳۔ گیان چند جین نے دکن کالج، پونا میں قیام کر کے لسانیات کی باقاعدہ تربیت حاصل کی ہے اور اُردو میں لسانیاتی موضوعات پر بے شمار مضامین اور دو کتابیں: 'لسانی مطالعے' (۱۹۷۳ء) اور 'عام لسانیات' (۱۹۸۵ء) تصنیف کی ہیں۔

## دوسرا باب: فرقہ وارانہ ذہنیت اور منفی طرزِ فکر

۱۔ امرت رائے کی ہندی اور اُردو سے متعلق کتاب *A House Divided:The Origin and Development of Hindi / Hindavi* آکسفرڈ یونیورسٹی پریس، دہلی سے ۱۹۸۴ء میں شائع ہوئی۔ اس کتاب پر اُردو میں سب سے پہلے راقم الحروف نے مضمون لکھا جو 'ہماری زبان' (نئی دہلی) کے شمارۂ یکم مئی ۱۹۸۷ء میں شائع ہوا۔ یہ مضمون بعنوان ''امرت رائے اور ہندی اُردو کا مسئلہ'' راقم الحروف کی کتاب 'لسانی تناظر' (نئی دہلی: باہری پبلی کیشنز، ۱۹۹۷ء) میں شامل ہے۔

۲۔ گیان چند جین اپنے ایک مضمون ''اُردو کا نام اور آغاز کے نظریے'' میں لکھتے ہیں: ''میری رائے میں اُردو کا آغاز کھڑی بولی کے آغاز کے سوا کچھ نہیں۔'' اسی مضمون میں وہ آگے چل کر لکھتے ہیں: ''اُردو کا آغاز کھڑی بولی کا آغاز ہے۔ کھڑی بولی گیارہویں بارہویں صدی میں اُس اپ بھرنش سے اُبھری جو دلی، میرٹھ اور مرادآباد وغیرہ کے علاقے میں بولی جاتی تھی۔'' (دیکھیے 'لسانی مطالعے'، تیسرا ایڈیشن، نئی دہلی: ترقی اُردو بیورو، ۱۹۹۲ء، ص ۸۲ اور ۹۵)۔

## تیسرا باب : اُردو زبان، اُردو گو مسلمان اور اُردو ادب

۱۔ جگن ناتھ آزاؔد کی اس نظم کا عنوان ''بابری مسجد'' ہے۔ یہ اُسی روز لکھی گئی جس روز (۶ دسمبر ۱۹۹۲ء) بابری مسجد منہدم کی گئی۔ آزاد نے جب یہ خبر سنی تو وہ لکھتے ہیں کہ ''میں دردوغم کے طوفان میں ڈوب گیا اور اسی وقت ایک نظم کی ابتدا ہوئی۔'' یہ نظم آزاد کے شعری مجموعے 'نسیمِ حجاز' (نئی دہلی: محروم میموریل لٹریری سوسائٹی، ۱۹۹۹ء) میں شامل ہے۔

۲۔ جہانگیر نے ایک راجپوت شہزادی مان متی (یا جگت گسائیں) سے شادی کی تھی۔ اسی کے بطن سے شہزادہ خرم (شاہجہاں)

تولد ہوا تھا۔

## چوتھا باب : کھڑی بولی ہندی

۱- گیان چند جین کو بھی پہلے اس حقیقت کا اعتراف تھا، لیکن 'ایک بھاشا'.... لکھتے وقت ان کے خیالات میں زبردست تبدیلی پیدا ہوگئی۔ جین صاحب آج سے تقریباً ۳۵ سال پہلے کے لکھے ہوئے اپنے ایک مضمون ''اُردو اور ہندی کا لسانیاتی رشتہ'' (مشمولہ 'لسانی مطالعے' [پہلا ایڈیشن]، ۱۹۷۳ء) میں لکھتے ہیں: ''فورٹ ولیم کالج میں ہندی نثر کی جو تشکیل ہوئی اس میں عربی فارسی الفاظ کو نکال کر سنسکرت کے تت سم الفاظ کو جگہ دی گئی۔'' (ص ۱۸۵)۔

۲- گیان چند جین نے اپنی کتاب 'ایک بھاشا'.... میں ایودھیا پرساد کھتری، چندر دھر شرما گلیری اور جگن ناتھ داس 'رتنا کر' کے ان بیانات سے مکمل اغماض برتا ہے جن میں اُردو کو ہندی (کھڑی بولی ہندی) کی بنیاد بتایا گیا ہے۔

۳- گریرسن، فریزر اور کی کے علاوہ عہدِ حاضر کے ایک معروف مغربی اسکالر کرسٹوفر آر. کنگ نے بھی جدید تحقیقات کی روشنی میں یہی بات کہی ہے۔ کنگ اپنی کتاب *One Language, Two Scripts* کے صفحہ ۲۷ پر لکھتے ہیں: ''للولال نے ['پریم ساگر' لکھتے وقت] جان بوجھ کر مسلمانوں سے نسبت رکھنے والی زبانوں کے الفاظ خارج کر دیے۔''

## پانچواں باب : اُردو کا ہندی پر تقدمِ زمانی

۱- ۱۱۹۳ء مسلمانوں کے فتحِ دہلی کی تاریخ ہے۔ اسی دور سے دہلی اور نواحِ دہلی میں لسانی امتزاج کا باقاعدہ عمل شروع ہوتا ہے۔

۲- گیان چند جین نے 'ایک بھاشا....' میں ''کھڑی بولی ہندی کی قدیمی کتابیں ۱۸۰۰ء تک'' کے تحت (ص ۳۰۰ تا ۳۰۲) بعض ایسی کتابیں بھی شامل کر لی ہیں جو برج بھاشا سے تعلق رکھتی ہیں اور بعض غیر مصدقہ ہیں، مثلاً گنگ کوی کا نثری رسالہ 'چند چھند برنن کی مہما' جعلی ثابت ہو چکا ہے اور اہلِ ہندی نے ہی اسے جعلی ثابت کیا ہے، لیکن جین صاحب اسے ''مستند'' بتاتے ہیں۔

۳- 'قصۂ مہر افروز و دلبر' عیسوی خاں بہادر کی لکھی ہوئی شمالی ہند کی اُردو کی پہلی طبع زاد نثری داستان ہے۔ اس کا سنہِ تصنیف ۵۹-۱۷۳۲ء ہے۔ اس کا واحد نسخہ آغا حیدر حسن کی ملکیت تھا جسے مسعود حسین خاں نے مرتب کر کے پہلی بار ۱۹۶۶ء میں حیدر آباد سے شائع کیا۔

۴- مزید تفصیلات کے لیے ساتواں باب دیکھیے۔

## چھٹا باب: ہندی امپیریلزم اور اُردو

۱- دیکھیے بال گووند مشر (B.G. Mishra) کا مضمون "Language Movements in the Hindi Region" مشمولہ ای. انا ملائی (مرتب)، ۱۹۷۹ء (متذکرہ)۔

۲- ہندوستان کی ۱۹۹۱ء کی مردم شماری کی رپورٹ میں کل ۱۱۴ ''زبانوں'' ("Languages") کا اندراج ملتا ہے جن میں سے ۱۸ زبانیں (=۱-ہندی، ۲-بنگالی، ۳-تلگو، ۴-مراٹھی، ۵-تامل، ۶-اُردو، ۷-گجراتی، ۸-کنڑ، ۹-ملیالم، ۱۰-اڑیا، ۱۱-پنجابی، ۱۲-آسامی، ۱۳-سندھی، ۱۴-نیپالی، ۱۵-کونکنی، ۱۶-منی پوری، ۱۷-کشمیری، ۱۸-سنسکرت) ''شیڈول زبانیں'' کہلاتی ہیں (کیوں کہ ان کا ذکر دستورِ ہند کے آٹھویں شیڈول [Schedule VIII] میں کیا گیا ہے۔)، بقیہ ۹۶ زبانیں ''غیر شیڈول زبانیں'' ہیں۔ لیکن ہندوستان میں ''مادری زبانوں'' ("Mother Tongues") کی حیثیت سے بولی

جانے والی زبانوں کی تعداد ان سے کہیں زیادہ ہے۔ ۱۹۹۱ء کی مردم شماری میں مادری زبانوں کی حیثیت سے درج شدہ زبانوں کی کل تعداد ۲۱۶ ہے۔ ان میں سے ہر مادری زبان کے بولنے والے ۱۰،۰۰۰ (دس ہزار) اور اس سے زیادہ ہیں۔ مردم شماری کے عملے نے مردم شماری کی رپورٹ مرتب کرتے وقت ان ۲۱۶ مادری زبانوں کو، ان میں پائی جانی والی ہیئتی مماثلتوں کی بنیاد پر ۱۱۴ لسانی زمروں یا گروہوں میں تقسیم کیا ہے۔ یہی ۱۱۴ لسانی زمرے ہندوستان کی ۱۱۴ شیڈول اور غیر شیڈول زبانیں ہیں۔ ان میں بہ لحاظِ تعداد سب سے بڑا لسانی گروہ یا زمرہ ''ہندی'' ہے جو ایک شیڈول زبان ہے اور اس کے تحت بشمولِ ہندی ۴۸ مادری زبانیں درج کی گئی ہیں۔ مادری زبان کی حیثیت سے ہندی بولنے والوں کی کل تعداد ۲۸۵، ۲۳۳،۴۳۲ (تینتیس کروڑ چونتیس لاکھ بتیس ہزار دو سو پچاسی) ہے، اور بقیہ ۴۷ مادری زبانوں اور بعض ''دیگر'' ("Others") مادری زبانوں کے بولنے والوں کی کل تعداد ۸۲۹، ۸۳۹، ۱۰۳ (دس کروڑ اڑتیس لاکھ انتالیس ہزار آٹھ سو انتیس) ہے۔ ''دیگر'' مادری زبانوں کے نام درج نہیں کیے گئے ہیں کیوں کہ ان میں سے ہر مادری زبان کے بولنے والوں کی تعداد ۱۰،۰۰۰ (دس ہزار) سے کم ہے۔ مادری زبانوں کے زمرے کا نام اس مادری زبان کے نام پر رکھا گیا ہے جس کے بولنے والے بہ لحاظِ تعداد سب سے زیادہ ہیں، مثلاً شمالی اور وسطی ہندوستان میں بولی جانے والی ۴۸ مادری زبانوں کا جو لسانی زمرہ قائم کیا گیا ہے اس میں ہندی بولنے والوں کی تعداد سب سے زیادہ ہے۔ اسی لیے اس زمرے کا نام ''ہندی'' رکھ دیا گیا اور اس کے تحت ۴۸ مادری زبانیں شامل کی گئیں جن میں ہندی بھی ایک مادری زبان ہے۔ بہ استثنائے ہندی جو سب سے بڑی مادری زبان ہے اور Full-fledged زبان کا درجہ رکھتی ہے، بقیہ ۴۷ مادری زبانوں کو عام اصطلاح میں 'بولی' (Dialect) کہتے ہیں، لیکن یہ Census of India کی اصطلاح نہیں ہے۔ (دیکھیے *Census of India 1991, Series-1: Languages, India and States* by M. Vijayanunni)

۳- دیکھیے کرسٹوفر آر. کنگ، *One Language, Two Scripts* (ص ۱۷۷)۔

۴- دیکھیے سنیتی کمار چٹرجی، *Indo-Aryan and Hindi* (ص ۲۰۹)۔

۵- گیان چند جین اپنے ایک مضمون ''اُردو اور ہندی کا لسانیاتی رشتہ'' میں لکھتے ہیں: ''صحیح صورتِ حال یہ ہے کہ اُردو اور ہندی کھڑی بولی کے دو روپ ہیں۔ کھڑی بولی کا جنم ہندی روایات اور ناگری رسمِ خط میں ہوا لیکن آج اس کا جو روپ ہے وہ اُردو کا سنوارا اور نکھارا ہوا ہے۔ کھڑی بولی کے ان دونوں روپوں کا ادب اور لسانی سرمایہ اتنا مختلف ہو گیا ہے کہ انھیں دو زبانیں نہ ماننا حقیقت کی جانب سے آنکھیں موند لینا ہے۔'' (دیکھیے 'لسانی مطالعے'، [پہلا ایڈیشن، ص ۲۰۴)

۶- بعض اہلِ ہندی کو تو اُردو کے وجود سے ہی انکار رہا ہے، مثلاً ہندی کے ممتاز ادیب و دانشور اور معروف سیاست داں سمپورنا نند جی اُردو بولنے والوں کو لسانی اقلیت نہیں مانتے تھے، کیوں کہ اُردو بولنے والوں کو لسانی اقلیت ماننے کا مطلب تھا اُردو کو ایک علیٰحدہ اور آزاد و مستقل زبان تسلیم کرنا۔ وہ اُردو کو ہندی کی محض ایک شیلی کا درجہ دیتے تھے۔ انھوں نے ناگری پرچارنی سبھا (بنارس) کی اڑسٹھویں سالگرہ [۱۹۶۱ء] کے موقع پر تقریر کرتے ہوئے کہا تھا کہ ''اُردو بولنے والوں کی آبادی لسانی اقلیت نہیں کہی جا سکتی۔'' (بحوالہ آل احمد سرور، ''سمپورنا نند جی اور اُردو''، مشمولہ 'اُردو تحریک'، ص ۲۱۸)

## ساتواں باب : 'پریم ساگر' کی تخلیق کے دوررس نتائج

۱- سنہِ عیسوی، سمبت سے ۵۷ سال پہلے چلتا ہے۔ اگر سمبت میں سے ۵۷ سال گھٹا دیے جائیں تو سنہِ عیسوی برآمد ہو جائے گا۔

۲- یہ کتابیں پہلے اُردو میں لکھی گئیں، بعد میں انھیں ناگری رسمِ خط میں منتقل کیا گیا۔

۳- ہندی کے ممتاز ادیب و دانشور رام چندر شکل لکھتے ہیں کہ ''اگر للولال اُردو نہ جانتے ہوتے تو 'پریم ساگر' سے عربی فارسی الفاظ دور رکھنے میں اتنے کامیاب نہ ہوتے جتنے ہوئے۔'' (دیکھیے 'ہندی ساہتیہ کا اتہاس'، ص ۳۶۵)

۴- گیان چند جین اپنی کتاب 'لسانی مطالعے' (۱۹۷۳ء) میں اس امر کا اعتراف کر چکے ہیں کہ "فورٹ ولیم کالج میں ہندی نثر کی جو تشکیل ہوئی اس میں عربی فارسی الفاظ کو نکال کر سنسکرت کے تت سم الفاظ کو جگہ دی گئی۔" (ص ۱۸۵)

## آٹھواں باب: فورٹ ولیم کالج اور اُردو، ہندی، ہندستانی

۱- بعض محققین کا خیال ہے کہ 'گجری' کا گجرات سے کوئی تعلق نہیں، مثلاً سنیتی کمار چڑ جی کہتے ہیں کہ "This Gujri speech of Shah Burhan[uddin Janam] is not Gujarati at all". چڑ جی 'گجری' کا تعلق گجراں والا اور گجرات (پنجاب) سے بتاتے ہیں۔ لیکن اس میں کوئی شک نہیں کہ دکنی (بیجاپوری) شاعر برہان الدین جانم نے اپنی زبان کو "گجری" کہا ہے۔ (دیکھیے سنیتی کمار چڑ جی، *Indo-Aryan and Hindi*، ص ۲۰۶)

۲- "ملیچھ بھاشا" جو کلمۂ تحقیر ہے چندر دھر شرما گلیری کی ایجاد ہے۔ شتی کنٹھ مشرا اپنی کتاب 'کھڑی بولی کا آندولن' میں لکھتے ہیں: "گلیری جی 'کھڑی بولی' کا مسلمانوں سے پورا پورا سمبندھ مانتے تھے اور اسے ملیچھ بھاشا کہتے تھے"۔ ('کھڑی بولی کا آندولن'، ص ۹)۔

۳- گلکرسٹ نے 'ہندستانی' (ہندستانی = اُردو) کو اپنی کتاب *The Oriental Linguist* میں "ہندوستان کی مقبولِ عام زبان" ("The popular language of Hindoostan") کہا ہے۔

۴- للو جی لال کی 'پریم ساگر' (۱۸۰۳ء) اور سدل مشر کی 'ناسکیتو پاکھیان' (۱۸۰۳ء) کے بعد انیسویں صدی کے وسط کے بعد تک کھڑی بولی ہندی میں کوئی تصنیف دستیاب نہ ہو سکی۔ ہندی کے ممتاز عالم رام چندر شکل یہ تسلیم کرتے ہیں کہ "۱۸۰۳ء اور ۱۸۵۸ء کے بیچ کا دور نثر نگاری کے اعتبار سے بالکل صفر ہی ہے۔" (رام چندر شکل، 'ہندی ساہتیہ کا اتہاس'، بحوالہ گیان چند جین، 'لسانی مطالعے'، ص ۱۷۷)۔

۵- دیکھیے شتی کنٹھ مشر، 'کھڑی بولی کا آندولن'، ص ۶۲۔

۶- گلکرسٹ کے انگریزی - اُردو لغت *A Dictionary, English and Hindoostanee* کی یہ مثالیں محمد عتیق صدیقی کی کتاب 'گلکرسٹ اور اس کا عہد' کے صفحہ ۶۲ پر دیے ہوئے عکس سے لی گئی ہیں۔

۷- دیکھیے شتی کنٹھ مشر، 'کھڑی بولی کا آندولن'، ص ۶۹۔

## نواں باب: اُردو مخالف رجحانات و تحریکات

۱- یہ نظم بعنوان "بابری مسجد" جگن ناتھ آزاد کے شعری مجموعے 'نسیمِ حجاز' (نئی دہلی: محروم میموریل لٹریری سوسائٹی، ۱۹۹۹ء) میں شامل ہے۔

۲- رام ولاس شرما نے اپنی کتاب 'بھارت کی بھاشا سمسیا' (ص ۳۱۱) میں بھارتیندو ہریش چندر کے دو شعر نقل کیے ہیں جو یہ ہیں:

دل مرا لے گیا دغا کر کے
بے وفا ہو گیا وفا کر کے

دوستو کون میری تربت پر
رو رہا ہے رسا رسا کر کے

۳- اس کے علی الرغم کرسٹوفر آر. کنگ نے اپنی کتاب *One Language, Two Scripts* میں ہندی تحریک اور ناگری پرچارنی سبھا (بنارس) کی سرگرمیوں کی تمام تفصیلات فراہم کردی ہیں۔

۴- حکم چند نیّر نے اپنے ایک مضمون ''اُردو کا عظیم ترین المیہ، ۱۸/اپریل ۱۹۰۰ء کا فیصلہ'' میں اس واقعے کا نہایت تفصیل سے ذکر کیا ہے۔ یہ مضمون ان کی کتاب 'اُردو کے مسائل: ہندوستان کی سیاسی اور سماجی تاریخ کی روشنی میں' (۱۹۷۷ء) میں شامل ہے۔

•••

# اہم تاریخیں

| | |
|---|---|
| ۱۳۲۵ | امیر خسرو کی وفات۔ |
| ۲۶-۱۶۲۵ | 'بکٹ کہانی' (بارہ ماسہ) کے مصنف محمد افضل افضلؔ کی وفات۔ |
| ۱۷۹۲ | بنارس سنسکرت کالج (بعدۂ کوئنس کالج) کا قیام عمل میں آیا۔ |
| ۱۰/جولائی ۱۸۰۰ | کلکتے میں فورٹ ولیم کالج قائم ہوا۔ |
| ۱۸۰۲ | گلکرسٹ نے کلکتے میں 'ہندستانی پریس' کے نام سے اپنا چھاپا خانہ قائم کیا۔ |
| ۱۸۰۳ | للوجی لال نے 'پریم ساگر' لکھی۔ |
| ۲۴/فروری ۱۸۰۴ | گلکرسٹ نے فورٹ ولیم کالج سے استعفیٰ دیا۔ |
| ۱۸۳۲ | بمبئی اور مدراس کی پریزیڈنسیوں (Presidencies) میں فارسی کی جگہ انگریزی اور مقامی زبانیں رائج کی گئیں۔ |
| ۱۸۳۷ | بنگال پریزیڈنسی میں فارسی کی جگہ انگریزی اور مقامی زبانیں رائج کی گئیں۔ |
| اگست ۱۸۶۸ | بابو شیو پرساد (راجا شیو پرساد) نے بنارس سے اُردو کے خلاف اپنا 'میمورنڈم' *Court Characters, in the Upper Provinces of India* شائع کیا۔ |
| ۲۴/ مئی ۱۸۷۵ | مدرسۃ العلوم (محمڈن اینگلو اورینٹل کالج)، علی گڑھ کا افتتاح ہوا۔ |
| ۱۸۸۲ | ہندوستان کی تعلیمی حالت کا جائزہ لینے کے لیے حکومتِ ہند نے سر ولیم ہنٹر کی سربراہی میں 'ہنٹر کمیشن' قائم کیا جو 'ایجوکیشن کمیشن' کے نام سے بھی جانا گیا۔ |
| ۸۳-۱۸۸۲ | سر سید احمد خاں، بابو شیو پرساد، بھارتیندو ہریش چندر اور دیگر سرکردہ شخصیات نے ہنٹر (ایجوکیشن) کمیشن کے سامنے اپنے بیانات ریکارڈ کرائے۔ |
| ۲۷/دسمبر ۱۸۸۶ | محمڈن ایجوکیشنل کانگریس (بعدۂ آل انڈیا محمڈن اینگلو اورینٹل کانفرنس/ آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس) کا علی گڑھ میں قیام عمل میں آیا۔ |
| ۱۸۸۷ | ایودھیا پرساد کھتری کی کتاب 'کھڑی بولی کا پدیہ' (= کھڑی بولی کی شاعری) شائع ہوئی۔ |
| ۱۸۸۷ | کھڑی بولی اور برج بھاشا کے حامیوں کے درمیان معرکہ آرائی شروع ہوئی۔ |
| جولائی ۱۸۹۳ | بنارس میں ناگری پرچارنی سبھا قائم ہوئی۔ |
| ۱۸۹۷ | پنڈت مدن موہن مالویہ کی اُردو مخالف کتاب *Court Character and Primary Education in N.W.P. and Oudh* (= شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ کا عدالتی رسمِ خط اور پرائمری تعلیم) الٰہ آباد سے شائع ہوئی۔ |
| ۲/مارچ ۱۸۹۸ | ہندو عمائدین کا ایک وفد شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ کے لفٹنٹ گورنر سر اینٹونی میکڈانل سے سرکاری سطح پر ہندی اور ناگری کے نفاذ کے لیے الٰہ آباد میں ملا اور ساٹھ ہزار دستخطوں کے ساتھ عرضداشت پیش کی۔ |
| مارچ ۱۸۹۸ | الٰہ آباد میں اُردو ڈیفنس ایسوسی ایشن قائم ہوئی۔ |

| | |
|---|---|
| ۱۹؍مارچ ۱۸۹۸ | سرسید احمد خاں نے اپنے انتقال سے صرف آٹھ روز قبل (۱۹؍مارچ کو) اُردو ہندی نزاع پر ایک مضمون کی شکل میں اپنی رائے کا اظہار کیا۔ |
| ۲۷؍مارچ ۱۸۹۸ | سرسید احمد خاں نے علی گڑھ میں وفات پائی۔ |
| ۱۸؍اپریل ۱۹۰۰ | شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ کے لفٹننٹ گورنر سر اینٹونی میکڈانل نے حکم نامہ نمبری No.585/III-3430-68, Dated 18th April 1900 جاری کیا جس کی رو سے شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ کی عدالتوں میں ناگری خط (= ہندی زبان) کو اُردو کے برابر درجہ حاصل ہو گیا۔ |
| جولائی ۱۹۰۰ | اُردو ڈیفنس ایسوسی ایشن، الٰہ آباد کی جانب سے مدن موہن مالویہ کی اُردو مخالف کتاب 'شمال مغربی صوبہ جات اور اودھ کا عدالتی رسمِ خط اور پرائمری تعلیم' (انگریزی) کا مدلل جواب *A Defence of the Urdu Language and Character* (= اُردو زبان اور رسمِ خط کا دفاع) کے نام سے شائع ہوا۔ |
| نومبر ۱۹۰۰ | سر اینٹونی میکڈانل علی گڑھ آئے۔ انھوں نے محمڈن اینگلو اورینٹل کالج کے ٹرسٹیوں (Trustees) سے خطاب کیا اور ناگری کے مسئلے پر جاری احتجاج پر اپنی برہمی ظاہر کی۔ |
| ۱۹۰۳ | انجمن ترقیِ اُردو (ہند) کا علی گڑھ میں قیام عمل میں آیا۔ |
| ۱۹۱۰ | ناگری پرچارنی سبھا کی ذیلی تنظیم 'ہندی ساہتیہ سمیلن' کا الٰہ آباد میں قیام عمل میں آیا۔ |
| ۱۹؍ستمبر ۱۹۲۳ | گیان چند جین (مصنف 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب') نے ''اس جہانِ گرداں میں آنکھیں کھولیں''۔ |
| ۱۹۴۷ | اتر پردیش کی حکومت نے ہندی بخطِ دیوناگری کو صوبے کی سرکاری زبان کی حیثیت سے اختیار کیا۔ |
| ۲۰۰۵ | گیان چند جین کی متنازع فیہ کتاب 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' دہلی سے شائع ہوئی۔ |

• • •

# کتابیات


آنند، ستیہ پال۔''فورٹ ولیم کالج اور ابتدائی ڈکشنریاں: کچھ غلط فہمیوں کا ازالہ''، مطبوعہ 'اخبارِ اُردو' (اسلام آباد)، جلد ۲۳، شمارہ ۱/جنوری ۲۰۰۷ء۔

افضل، محمد افضل۔'بکٹ کہانی'، مرتبہ مسعود حسین خاں اور نور الحسن ہاشمی (علی گڑھ: شعبۂ لسانیات، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، ۲۰۰۲ء)۔

انّا ملائی، ای - (مرتب) - *Language Movements in India* (میسور: سنٹرل انسٹی ٹیوٹ آف انڈین لینگویجز، ۱۹۷۹ء)۔

انّا ملائی، ای۔(مرتب)۔ *Language Planning: Proceedings of an Institute* (میسور: سنٹرل انسٹی ٹیوٹ آف انڈین لینگویجز، ۱۹۸۶ء)۔

بخاری، سہیل۔'اُردو کی زبان' (کراچی: فضلی سنز لمیٹڈ، ۱۹۹۷ء)۔

براس، پال آر (Paul R. Brass)۔ *Language, Religion and Politics in North India* (لندن: کیمبرج یونیورسٹی پریس، ۱۹۷۴ء)۔

بہادر، عیسوی خاں۔'قصۂ مہر افروز و دلبر'، مرتبہ مسعود حسین خاں (حیدرآباد: شعبۂ اُردو، عثمانیہ یونیورسٹی، ۱۹۶۶ء)۔

بیگ، مرزا خلیل احمد۔'اُردو کی لسانی تشکیل'، تیسرا ایڈیشن (علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس، ۲۰۰۰ء)۔ [پہلا ایڈیشن، ۱۹۸۵ء]

بیگ، مرزا خلیل احمد۔ *Sociolinguistic Perspective of Hindi and Urdu in India* (نئی دہلی: باہری پبلی کیشنز، ۱۹۹۶ء)

بیگ، مرزا خلیل احمد۔'لسانی تناظر' (نئی دہلی: باہری پبلی کیشنز، ۱۹۹۷ء)۔

بیگ، مرزا خلیل احمد۔''اُردو زبان کا تاریخی تناظر: ہندی اُردو تنازع اور معروضی حقائق''، مطبوعہ 'اخبارِ اُردو' (اسلام آباد)، جلد ۲۲، شمارہ ۷/جولائی ۲۰۰۶ء۔

بیگ، مرزا خلیل احمد۔''اُردو زبان، فرقہ پرستی کے تناظر میں — 'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' پر ایک نظر''، مطبوعہ 'قومی آواز' (نئی دہلی)، جلد ۲۷، شمارہ ۲۶۴ تا ۲۶۸ اور شمارہ ۲۷۰ تا ۲۷۲/ ۲۶ ستمبر تا ۳۰ ستمبر، ۲/اکتوبر، ۴/اکتوبر اور ۵/اکتوبر ۲۰۰۶ء (آٹھ قسطیں)۔

پرساد، بابو (راجا) شیو *Memorandum: Court Characters, in the Upper Provinces of India* (بنارس: ۱۸۶۸ء)۔

جین، گیان چند۔'لسانی مطالعے'، تیسرا ایڈیشن (نئی دہلی: ترقی اُردو بیورو، ۱۹۹۲ء)۔ [پہلا ایڈیشن، ۱۹۷۳ء]

جین، گیان چند۔'ایک بھاشا: دو لکھاوٹ، دو ادب' (دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، ۲۰۰۵ء)۔

جین، گیان چند۔''مجھے کہنا ہے کچھ اپنی زباں میں''، مطبوعہ 'سب رس' (حیدرآباد)، جلد ۶۹، شمارہ ۲/فروری ۲۰۰۷ء۔

جھا، سبھدرا۔ *The Formation of Maithili Language* (لندن: لوزیک اینڈ کمپنی، ۱۹۵۸ء)۔

چٹرجی، سنیتی کمار۔ *Indo-Aryan and Hindi*، دوسرا ایڈیشن (کلکتہ: فرما کے۔ ایل مکھوپادھیائے، ۱۹۶۰ء)۔

چڑجی، سنیتی کمار- *India : A Polyglot Nation and its Linguistic Problems vis a vis National Integration* (بمبئی: مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سنٹر،۱۹۷۳ء)۔

حسین، ثریا-'سرسید احمد خاں اور ان کا عہد' (علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس،۱۹۹۳ء)۔

حسین، ممتاز-'امیر خسرو دہلوی' (نئی دہلی: مکتبہ جامعہ لمٹیڈ،۱۹۸۲ء)۔

خاں، مسعود حسین-'اُردو کا المیہ'، مرتبہ مرزا خلیل احمد بیگ (علی گڑھ: شعبۂ لسانیات، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی،۱۹۷۳ء)۔

خاں، مسعود حسین-'اُردو زبان: تاریخ، تشکیل، تقدیر'، خطبۂ پروفیسر ایمی ریٹس (علی گڑھ: شعبۂ لسانیات، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، ۱۹۸۸ء)

داس، برج رتن-'کھڑی بولی ہندی کا اتہاس' (بنارس: ہندی ساہتیہ کٹیر، سمبت ۲۰۰۹[=۱۹۵۲ء])۔

داس، شیام سندر-'میری آتم کہانی' (پریاگ:۱۹۵۷ء)

داس گپتا، جیوتر ندر- *Language Conflict and National Development: Group Politics and National Language Policy in India* (برکلے: سنٹر فار ساؤتھ اینڈ ساؤتھ ایسٹ ایشیا اسٹڈیز، یونیورسٹی آف کیلی فورنیا،۱۹۷۰ء)۔

دتاسی، گارساں-'مقالاتِ گارساں دتاسی'، حصۂ اول (دہلی: انجمن ترقیِ اُردو (ہند)،۱۹۴۳ء)۔

'راہی'، اومکار-'کھڑی بولی: سوَروپ اور ساہتیک پرمپرا' (دہلی: لپی پرکاشن،۱۹۷۵ء)۔

رائے، الوک- *Hindi Nationalism* (نئی دہلی: اورینٹ لانگ مین،۲۰۰۴ء)۔

رائے، امرت- *A House Divided: The Origin and Development of Hindi/Hindavi* (دہلی: آکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۱۹۸۴ء)۔ یہ کتاب *A House Divided : The Origin and Development of Hindi - Urdu* کے نام سے آکسفرڈ یونیورسٹی پریس، دہلی سے ۱۹۹۱ء میں دوبارہ شائع ہوئی، لیکن نام کے علاوہ کتاب میں کوئی اور تبدیلی نہیں کی گئی۔

رحمت اللہ، ایم - *A Defence of the Urdu Language and Character (Being a reply to the pamphlet called 'Court Character and Primary Education in N.W.P. and Oudh)* (الٰہ آباد:۱۹۰۰ء)

زبیری، محمد امین-'حیاتِ محسن' (علی گڑھ: مسلم یونیورسٹی پریس میں طبع ہوئی،۱۹۳۴ء)۔

سرور، آلِ احمد-'اُردو تحریک' (علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاؤس،۱۹۹۹ء)۔

سنگھ، اُدے نارائن-"The Maithili Language Movement: Successes and Failures." مشمولہ ای. انا ملائی (مرتب)،۱۹۸۶ء (متذکرہ)۔

شرما، رام ولاس-'بھارت کی بھاشا سمسیا'، دوسرا ایڈیشن (نئی دہلی: راج کمل پرکاشن،۱۹۷۸ء)۔

شکل، رام چندر-'ہندی ساہتیہ کا اتہاس' (کاشی: ناگری پرچارنی سبھا،۱۹۶۸ء)۔

صدیقی، محمد عتیق-'گل کرسٹ اور اس کا عہد'، دوسرا ایڈیشن (نئی دہلی: انجمن ترقی اُردو (ہند)،۱۹۷۹ء)۔

عبدالحق، (مولوی)-'خطباتِ عبدالحق'، حصۂ دوم (دہلی: انجمن ترقیِ اُردو (ہند)،۱۹۴۴ء)۔

فاروقی، شمس الرحمٰن -اُردو کا ابتدائی زمانہ: ادبی تہذیب و تاریخ کے پہلو' (کراچی: آج کی باتیں، ۱۹۹۹ء)۔

فاروقی، شمس الرحمٰن-''ایک بھاشا، دولکھاوٹ، دوادب''[تبصراتی مضمون]، مطبوعہ 'کتاب نما' (نئی دہلی)، جلد ۴۶، شمارہ ۴/اپریل ۲۰۰۶ء۔

فرمان فتح پوری-'ہندی اُردو تنازع' (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۱۹۷۷ء)۔

کنگ، کرسٹوفر آر (Christopher R. King)- *One Language, Two Scripts: The Hindi Movement in Nineteenth Century North India* (بمبئی: آکسفرڈ یونیورسٹی پریس، ۱۹۹۴ء)۔

کی، فرینک ای (Frank E.Keay)- *A History of Hindi Literature*، تیسرا ایڈیشن (کلکتہ: وائی. ایم. سی. اے. پبلشنگ ہاؤس، ۱۹۶۰ء)۔ [پہلا ایڈیشن، ۱۹۲۰ء]

گریرسن، جارج اے (George A. Grierson)- *Linguistic Survey of India* جلد ۹، حصۂ اول (دہلی: موتی لال بنارسی داس، ۱۹۶۸ء)۔

گلیری، چندردھر شرما-'پرانی ہندی' (کاشی: سمبت ۲۰۰۵ [=۱۹۴۸ء])۔

مالویہ، پنڈت مدن موہن- *Court Character and Primary Education in N.W.P. and Oudh* (الہٰ آباد: ۱۸۹۷ء)

مشر، بال گووند- "Language Movements in the Hindi Region". مشمولہ ای. انا ملائی (مرتب)، ۱۹۷۹ء (متذکرہ)۔

مشر، شتی کنٹھ-'کھڑی بولی کا آندولن' (کاشی: ناگری پرچارنی سبھا، سمبت ۲۰۱۳[=۱۹۵۶ء])۔

نیرّ، حکم چند-'اُردو کے مسائل: ہندوستان کی سیاسی اور سماجی تاریخ کی روشنی میں' (بنارس: قومی پریس میں طبع ہوئی، ۱۹۷۷ء)۔

وارشنے، لکشمی ساگر-'فورٹ ولیم کالج' (الہ آباد)۔

ورما، دھیریندر-'ہندی بھاشا کا اتہاس'، آٹھواں ایڈیشن (پریاگ: ہندستانی اکیڈمی، ۱۹۶۷ء)۔[پہلا ایڈیشن، ۱۹۳۳ء]

•••

**Dr. Gianchand Jain**
**Valley Care Center**
**661 W. Poplar Ave.**
**Porterville, CA 93257 USA**

غالباً ۳۱ جنوری ۲۰۰۷ء

مکرمی پروفیسر خلیل احمد بیگ صاحب          تسلیم

آپ کا کرم نامہ کافی عرصہ پہلے ملا تھا۔ تہِ دل سے مشکور ہوں کہ آپ نے یاد کیا۔ اس کے چند روز بعد اس کا جواب لکھ دیا اور رکھ دیا کہ میری بیٹی اسے لے جائے اور لفافے پر پتا لکھے اور ٹکٹ لگا کر سپرد ڈاک کر دے لیکن نہ معلوم لکھا ہوا خط کہاں رکھا گیا کہ نہ ملا۔ میں اور میری بیوی شفا خانے کے ایک کمرے میں رہتے ہیں جس میں ایک بڑا کمرہ اور پشت میں ایک چھوٹا کمرہ ہے۔ کاغذات کا ڈھیر ہے جس میں ضروری چیز نہیں ملتی۔ کچھ دنوں بعد میرا خط مل گیا لیکن آپ کا لکھا ہوا خط نہ مل سکا   ع

گم ہو وہ نگیں جس پہ کُھدے نام ہمارا

آپ کے کرم نامے میں کیا لکھا تھا اس میں صرف اتنا یاد ہے کہ زبان سے متعلق کچھ باتیں تھیں۔ ان مسائل کے بارے میں خطوں میں نہیں لکھا جا سکتا۔

خوش قسمتی سے آپ کا مضمون مجھے مل گیا ہے لیکن اس پر کچھ نہیں لکھ سکتا۔ یہاں ایک چھوٹے سے ۴۱ ہزار کی آبادی والے قصبے میں رہتا ہوں۔ اب بقیہ زندگی اس اسپتال ہی میں گزارنی ہے۔ کہیں کا سفر بھی نہیں کر سکتا۔ بس یہ قصبہ ہی میری دنیا ہے۔

اُردو ہندی وغیرہ سب کو بھول گیا ہوں۔ ڈاکٹر مسعود حسین خاں اور دوسروں کو سلام پہنچایئے۔ مسعود حسین خاں کو کہیے کہ میں جلد ہی ان کو ایک مفصل خط لکھنے والا ہوں۔ اب میرا لکھا آسانی پڑھا جاتا ہے۔ پہلے دو تین سال تک اس کا پڑھنا مشکل تھا۔

**مخلص**

**گیان چند**

۲۷ ستمبر ۲۰۰۴ء

عزیزی ڈاکٹر مرزا خلیل احمد بیگ صاحب          تسلیم

آپ میرا خط پا کر حیران ہوں گے۔ کئی سال پہلے میں نے طے کیا کہ اگر ممکن ہو تو میں اپنے متفرق مضامین کو موضوعی ترتیب دوں اور انہیں کئی جلدوں میں پاکستان میں چھپوا دوں۔ مشفق خواجہ نے مدد دینے کا وعدہ کیا۔ اب تک اس سلسلے کی محض چند ہی کتابیں چھپ سکی ہیں۔ لسانیاتی مضامین کو دو جلدیں دی گئیں۔ ایک جلد کا نام 'لسانی رشتے' ہے رکھا....اس کا انتساب یوں ہے:

ماہرِ علم زبان، شیریں کلام، کرم فرما ڈاکٹر مرزا خلیل احمد بیگ کے نام

اس میں محض ۱۱ مضامین ہیں۔ آپ لسانیات میں بہت بڑا مرتبہ رکھتے ہیں۔ میرے پھُسپھسے مضامین کے پیش نظر مجھ پر توہین کا مقدمہ نہ چلا دیجئے....

کتنا جی چاہتا ہے آپ کی مزید صحبت کو لیکن وہ میرا مقسوم نہیں۔ میں اس بیماری کا مریض ہوں جس کا نام ہے Multiple System Atrophy اس بیماری کے بارے میں سائنس کچھ نہیں جانتی۔ اس کا علاج موت کے سوا کچھ نہیں۔ ڈاکٹر مسعود حسین خاں سے پوچھیے۔

میری ایک لسانی کتاب ''ایک بھاشا، دو لکھاوٹ، دو ادب'' ....شائع کر رہی ہے۔ امید ہے اکتوبر میں آ جائے ....سے پوچھیے۔

میں جسم کا توازن کھو چکا ہوں۔ گھر میں واکر سے چلتا ہوں باہر Wheel Chair سے جسے کوئی اور دھکیلتا ہے۔ اس کے

باوجود بار بار گرتا ہوں۔ دماغ پر اندرونی چوٹیں لگتی رہتی ہیں۔ 50% مفلوج ہوں۔ سفر نہیں کرسکتا۔ اب ہندوستان آنے کا سوال ہی نہیں۔ میں اور اہلیہ امریکی شہریت لے چکے ہیں۔ میرے سب بچے اور متعدد عزیز امریکہ میں ہیں۔

مزید تفصیل پھر کبھی اور۔

**مخلص**

**گیان چند**

# اشاریہ

• • •